ناظم اعلیٰ جامعہ فاطمۃ الزہراء للبنات (سانگلہ ہل)

قاری محمد حبیب قادری رحمۃ اللہ علیہ کی حیات و خدمات

کے تعارف پر مبنی کتاب بنام

# تذکرۂ حبیب رحمۃ اللہ علیہ

مرتب

پیر محمد ضیاء المصطفیٰ رضوی مدظلہ العالی

ناظم اعلیٰ جامعہ فاطمۃ الزہراء

مکتبہ اعلیٰ حضرت

ناظم اعلیٰ جامعہ فاطمۃ الزہراء للبنات (سانگلہ ہل)
قاری محمد حبیب قادری رحمۃ اللہ علیہ کی حیات وخدمات
کے تعارف پر مبنی کتاب بنام

# تذکرۂ حبیب رحمۃ اللہ علیہ

مرتب

پیر محمد ضیاء المصطفیٰ رضوی مدظلہ العالی

مکتبہ اعلیٰ حضرت
داتا دربار مارکیٹ، لاہور
042-37247301
0300-8842540
0315-8842540

# فہرست مضامین


| | |
|---|---|
| پیش لفظ | 03 |
| ☆ تاثرات | 11 |
| ☆ میرا عظیم بیٹا، از قلم والدہ محترمہ قاری محمد حبیب رحمۃ اللہ علیہ | 19 |
| ☆ محسن اہل سنت | 21 |
| ☆ آسماں تیری لحد پر شبنم افشانی کرے | 23 |
| ☆ باتیں ان کی یاد رہیں گی | 26 |
| ☆ گل گلستان رضا | 29 |
| ☆ آہ! میرے پیارے ابا جان | 31 |
| ☆ قاری محمد حبیب قادری رحمۃ اللہ علیہ حیات وخدمات | 37 |
| ☆ چند یادیں-چند باتیں | 107 |
| ☆ منقبت | 110 |
| ☆ باکمال شخصیت | 111 |
| ☆ ایک عظیم انسان | 112 |
| ☆ پاسبان مسلک اعلیٰ حضرت | 114 |
| ☆ ذکرِ حبیب | 115 |
| ☆ محسن ملت ودین | 116 |
| ☆ بحیثیت مثالی استاد | 123 |
| ☆ ہمارے قاری صاحب | 125 |
| ☆ قابل تحسین شخص | 126 |
| ☆ ہاں زندہ ہیں | 128 |
| ☆ تعزیت منظوم نذرانہ | 132 |

## پیش لفظ

الحمدللہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علی رسولہٖ رحمۃ اللعالمین، امابعد

فاعوذ باللہ من الشیطن الرجیم ۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

خَلَقَ الْمَوْتَ وَالْحَیٰوۃَ لِیَبْلُوَکُمْ اَیُّکُمْ اَحْسَنُ عَمَلًا ۔ (الملک، پ۲۹)

''اللہ تعالیٰ عزوجل نے موت وحیات کو اس لیے تخلیق فرمایا کو وہ تم کو آزمائے کہ تم میں سے بہترین عمل کون کرتا ہے''۔

جب انسان اللہ عزوجل اور اس کے پیارے رسول کریم ﷺ کے احکامات پر عمل کرتے ہوئے اپنی زندگی بسر کرتا ہے۔ نبی کریم ﷺ سے محبت کرتا ہے، دل دے کر ایمان کی دولت سے مالا مال ہوتا ہے تو اس کی نظروں میں دنیا کی کوئی حیثیت نہیں رہتی ۔مگر دنیا قدموں میں ہوتی ہے۔

کی محمد سے وفا تو نے تو ہم تیرے ہیں
یہ جہاں چیز ہے کیا لوح و قلم تیرے ہیں

عاشق خیر الوریٰ، فدائے غوث الوریٰ، فنافی الشیخ، پیکر خلوص و محبت حلیم الطبع حضرت مولانا حاجی قاری محمد حبیب قادری رضوی رحمۃ اللہ علیہ (خلیفہ مجاز آستانہ عالیہ بریلی شریف) جنہوں نے اپنی زندگی اللہ تعالیٰ عزوجل اور اس کے پیارے رسول کریم ﷺ کی تعلیمات پر عمل پیرا ہو کر بسر کی اور حیات جاودانی کی برکات سے مالا مال ہوئے۔ان کی زندگی پر جب نظر جاتی ہے تو فرائض، واجبات، سنن پر سختی سے عمل کرنے کے ساتھ ساتھ کثرت سے درود شریف پڑھنے والے تھے۔

### برکات درود شریف

حضور نبی کریم ﷺ پر کثرت سے درود شریف پڑھنے سے بھی انسان قبر کی ایذا سے محفوظ رہتا ہے اور قبر روشن ہو جاتی ہے۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''یہ قبریں اندھیرے سے پُر ہیں، انکو اللہ تعالیٰ مجھ پر درود شریف پڑھنے کی وجہ سے روشن کرتا ہے۔'' (شرح الصدور صفحہ ۶۵)

درود شریف پڑھنے والے کی پیشانی پر لکھ دیا جاتا ہے کہ یہ منافق نہیں ہے، درود شریف پڑھنے والے کو حضور نبی کریم ﷺ اپنے جمال جہاں آرا سے مستفید فرماتے ہیں۔

قاری محمد حبیب قادری رضوی رحمۃ اللہ علیہ ان خوش نصیب حضرات میں سے تھے جن کو دو مرتبہ پیارے نبی کریم ﷺ نے اپنی زیارت سے مشرف فرمایا۔ یہ بات قاری صاحب نے اپنے استاد محترم حضرت علامہ مولانا پیر مفتی محمد ذوالفقار علی رضوی کو سنائی ہوئی تھی۔ جب میں نے حضرت سے عرض کی کہ کوئی اپنے محبی کیلئے الفاظ تحریر فرما دیں تو پُرنم آنکھوں سے مجھے یہ بات بیان فرمائی اور فرمایا میری طرف سے بس یہی بات آپ لکھ دیں اس سے بڑھ کر اور کیا لکھا جا سکتا ہے۔ ہر جمعہ بعد از نماز فجر جامع مسجد گلاب مصطفےٰ ﷺ میں محفل درود شریف کا انعقاد کیا کرتے۔ مسجد کی پیشانی پر بہت خوبصورت الفاظ میں درود شریف لکھوایا۔

لحد میں عشق رخ شہ کا داغ لے کے چلے
اندھیری رات سنی تھی چراغ لے کے چلے

## رات کی تاریکی اور دن کی روشنی میں نوافل کی ادائیگی

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے سید عالم ﷺ نے فرمایا کہ: ''اے ابوذر اگر تو سفر کا ارادہ کرتا ہے تو اس کی تیاری کرتا ہے بس قیامت کے راستے کا سفر کیسا ہوگا۔ کیا تجھے وہ بات بتاؤں جو اس روز تجھے فائدہ دے۔ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان جائیں ارشاد فرمائیں تو نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''سخت گرمی کے دن روزہ رکھنا قیامت کے دن مفید ہے اور رات کی تاریکی میں دو رکعت نماز نفل پڑھنا قبر کی تاریکی کیلئے مفید ہے۔

(شرح الصدور صفحہ ۶۵)

## علم دین سے گہرا لگاؤ

عالم دین اپنے علم کی برکت سے قبر کے عذاب سے محفوظ رہتا ہے۔ رحمت کائنات ﷺ کا فرمان ذی شان ہے: ''جب عالم دین فوت ہوتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کے علم کو صورت عطا فرماتا ہے جو قیامت تک اس کا مونس رہتا ہے اور زمین کے زہریلے جانوروں کو اس سے دفع کرتا ہے۔

## مسلمان بھائی کو خوش کرنا

کسی مسلمان بھائی کے دل کو خوشی اور راحت دے کر قبر کی وحشت سے نجات حاصل کی جا سکتی ہے۔ پیارے رحمت عالم ﷺ کا ارشاد گرامی ہے: ''جس شخص نے اپنے کسی مسلمان بھائی کو خوش کیا تو اللہ تعالیٰ اس کی، اس خوشی سے ایک فرشتہ پیدا کرتا ہے جو اللہ تعالیٰ عزوجل کی عبادت اور

توحید بیان کرتا ہے۔ پھر جب وہ بندہ وفات پاتا ہے وہ خوشی کا فرشتہ اس کی قبر میں آتا ہے اور کہتا ہے کہ کیا تو مجھے پہچانتا ہے۔ وہ کہتا ہے کہ تو کون ہے تو اُسے جواب ملتا ہے کہ وہ خوشی ہوں جسے تو نے فلاں شخص پر داخل کیا تھا۔ آج میں قبر کی وحشت میں تیرا مونس ہونگا۔ تجھے محبت سکھاؤں گا اور تجھ کو تیری جگہ قول ثابت یعنی کلمہ طیبہ سے ثابت قدم رکھونگا اور قیامت کے دن حاضر ہونے کے مقامات پر ساتھ حاضر ہونگا۔ تیری شفاعت کرونگا اور بہشت میں تجھ کو تیری جگہ دکھاؤں گا۔

(شرح الصدور صفحہ ٦٦)

## مساجد سے محبت کرنا

جو شخص مسجد میں روشنی کرتا ہے اللہ تعالیٰ عزوجل اس کی قبر کو منور فرمائے گا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ فرمان مصطفیٰ ﷺ ہے کہ: ”جو شخص اللہ تعالیٰ کی مساجد میں روشنی کرے گا اللہ تعالیٰ عزوجل اس کی قبر کو روشن کریگا اور جو اسمیں خوشبو رکھے گا اللہ تعالیٰ اس کی قبر میں جنت کی خوشبو داخل فرمائے گا۔ (شرح الصدور صفحہ ٦٦)

## حکایت

ایک عورت مسجد میں جھاڑو دیا کرتی تھی وہ وصال کر گئی، حضور سرور کائنات ﷺ کو علم ہوا تو آپ اس کی قبر پر تشریف لے گئے اور نماز جنازہ پڑھی اور پوچھا کہ تو نے کونسا عمل بہتر پایا۔ لوگوں نے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ کیا وہ سنتی ہے؟ تو آپ نے فرمایا کہ تم اس سے زیادہ نہیں سنتے۔ پھر فرمایا کہ اس عورت نے جواب دیا ہے کہ مسجد میں جھاڑو دینے کا عمل بہتر ہے۔

(تذکرۃ الموتی والقبور صفحہ ٣٥)

## فضائل قرآن کریم

خَيْرُكُمْ مَنْ تَعَلَّمَ الْقُرْآنَ وَعَلَّمَهُ (بخاری، ترمذی)

حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ سے حضور اقدس ﷺ کا یہ ارشاد گرامی منقول ہے کہ تم میں سب سے بہتر وہ شخص ہے جو قرآن کو سیکھے اور سکھائے۔

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے حضور نبی کریم ﷺ کا ارشاد پاک منقول ہے کہ:

”رشک دو شخصوں کے سوا کسی پر جائز نہیں، ایک وہ جسکو حق تعالیٰ نے قرآن شریف کی تلاوت عطا فرمائی اور وہ دن رات اس میں مشغول رہتا ہے۔ دوسرے وہ جس کو حق سبحانہ نے مال کی

کثرت عطا فرمائی اور وہ دن رات اس کو خرچ کرتا ہے''

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے حضور نبی کریم ﷺ کا ارشاد نقل فرمایا کہ قرآن شریف کو سیکھو، پھر اس کو پڑھو، اس لیے کہ جو شخص قرآن شریف سیکھتا ہے اور پڑھتا ہے اور تہجد میں اس کو پڑھتا رہتا ہے اس کی مثال اس شخص کی سی ہے جو مشک سے بھری ہوئی ہو کہ اس کی خوشبو تمام مکان میں پھیلتی ہے اور جس شخص نے سیکھا اور پھر سو گیا اس کی مثال اس مشک کی تھیلی کی سی ہے جس کا منہ بند کر دیا گیا ہو'' (ابن ماجہ)

## جمعہ، جمعرات کو وفات پانا

جو شخص جمعہ، جمعرات کو وفات پاتا ہے اس سے قبر میں سوال نہیں ہوتے۔ امام احمد، ترمذی نے حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ رسول مقبول ﷺ نے ارشاد فرمایا

''جو مسلمان جمعہ کے دن یا جمعرات کو فوت ہو گیا اللہ تعالیٰ عزوجل اسے فتنہ قبر سے محفوظ رکھے گا۔ (تذکرۃ الموتی والقبور صفحہ ۴۷)

برکات درود شریف سے مالا مال زندگی گزارنے اور زیارت مصطفیٰ ﷺ سے مستفید ہونے والے، کثرت سے نوافل ادا کرنے والے، علم دین سے گہرا لگاؤ رکھنے والے، مسلمان بھائیوں کی خوشیوں کو دوبالا کرنے والے مساجد سے محبت کرنے والے، قرآن کریم کی تلاوت کرنے والے بلکہ امت کے بہترین لوگوں میں شامل ہونے والے کی قبر یقیناً روشن، تاریکیوں سے دور، وحشت سے نجات، اور علم کا صبح قیامت تک مونس ہونا۔ یہ ہر کسی کے نصیب کی بات نہیں اور ان اُمور خیرہ کی وجہ سے قاری محمد حبیب جملہ برکات سے مالا مال تھے تو ان کی قبر جنت کے باغوں میں سے ایک باغ ہوگی۔ انشاءاللہ

قبر میں لہرائیں گے تا حشر چشمے نور کے
جلوہ فرما ہوگی جب طلعت رسول اللہ کی

یکم اپریل 1968ء کو سانگلہ ہل کے قریبی گاؤں مہیس میں پیدا ہوئے۔ ابتدائی تعلیم گاؤں میں حاصل کی اور پھر والد محترم کی معیت میں سانگلہ ہل میں قیام پذیر ہوئے۔ فقیر کا ان سے تعلق تقریباً پچیس سال سے تھا۔ جب جامعہ فاطمہ الزہراء (للبنات) ملحقہ جامع مسجد تالاب والی کا قیام عمل میں لایا گیا تو ان سے تعلق مزید مستحکم ہوتا گیا۔

۱۹۔۲۰ سال قبل جب جامعہ فاطمۃ الزہراء کی ابتدا ہوئی تو چار بچیاں حفظ کے شعبہ میں داخل ہوئیں جوانکی رات دن کی محنت سے اب ماشاءاللہ ناظرہ، حفظ، ترجمہ تفسیر، درس نظامی، کمپیوٹر کورس، سلائی کڑھائی، فہم دین جیسے شعبہ جات سے مزین ہو چکا ہے اور سینکڑوں بچیاں مختلف شعبہ جات میں تعلیم حاصل کر رہی ہیں اور کر چکی ہیں۔ قاری محمد حبیب قادری رضوی رحمۃ اللہ علیہ بڑے مخلص قریبی ساتھی اور میرے برادر طریقت تھے۔ شیخ طریقت آقائے نعمت، سیدی مرشدی ومولائی حضرت قبلہ الحاج پیر محمد شوکت حسن خان قادری سے بیعت تھے۔ جب میں بارگاہ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کی حاضری کا شرف حاصل کر کے واپس آیا تو ماہانہ محفل میلاد شریف وختم غوثیہ شریف کے موقعہ پر مجھے قبلہ شیخ طریقت نے حکم ارشاد فرمایا کہ محفل میں تین دستاروں کا انتظام کرنا ہے۔ محفل میلاد، ختم غوثیہ شریف میں میری طرف سے سب سے پہلے قاری محمد حبیب قادری رحمۃ اللہ علیہ، پھر ماسٹر حبیب اللہ قادری رضوی (کوٹلہ خورد) سے اور ڈاکٹر ندیم احمد قادری کے سر پر دستار باندھنا۔ پھر حضرت نے فون پر خطاب فرماتے ہوئے ان تین احباب کو سلسلہ عالیہ قادریہ رضویہ کی خلافت واجازت عطا فرمائی اور فقیر نے حسب الحکم بالترتیب دستار بندی کر دی۔ الحمدللہ رب العالمین خلافت واجازت کے بعد قاری صاحب کو اپنے شیخ طریقت سے مزید لگاؤ ہو گیا اور ان سے والہانہ محبت کرتے۔ شیخ طریقت کے خاندان سے بہت عقیدت ومحبت کرتے۔ حضرت شیخ طریقت کے بڑے شہزادے حضرت مولانا پیر محمد فرحت حسن خان قادری سے بہت تعلق رکھتے، قاری محمد حبیب قادری رضوی رحمۃ اللہ علیہ کے وصال کی خبر فون پر دوران گفتگو فقیر نے دی تو بہت دکھ کا اظہار فرمایا اور اپنے سے تعلق کی باتیں کرتے رہے اور پھر ان کی بخشش ومغفرت کی بے حساب دعائیں کیں۔ ان کے بچوں اور گھر والوں کیلئے دعائیں کیں۔ اس طرح حضرت کے بڑے صاحبزادے قبلہ الحاج پیر محمد فرحت حسن خان قادری رضوی مدظلہ العالی نے بہت دکھ کا اظہار فرمایا اور ان کی دینی خدمات کو خراج تحسین پیش کیا اور انکی مغفرت ودرجات کی بلندی کی ڈھیروں دعائیں کیں۔

جمعہ کی نماز اکثر مرکزی جامع مسجد آستانہ عالیہ حضرت شیر اہلسنت رحمۃ اللہ علیہ میں ادا فرماتے، وہیں پر اکثر فقیر کے غریب خانہ پر تشریف لاتے موسم کے لحاظ سے خدمت کا شرف حاصل ہوتا۔ بغیر تکلف ارشاد فرماتے کہ آج فلاں چیز کھائیں گے جس پر فقیر کو بہت خوشی ہوتی۔ قاری صاحب خوشی وغمی کے مواقع پر بہت شفقت فرماتے جب کبھی ملاقات کیلئے فقیر ان کے گھر جاتا تو پر تکلف ضیافت کا اہتمام کرتے۔

11 اپریل 1994ء میں جب غیر مقلدوں سے مناظرہ ہوا تو ایک غیر مقلد مولوی کو سخت ترین جملوں سے نوازا اور وہ ان کے جلال کی تاب نہ لاتے ہوئے راہ فرار اختیار کر گیا۔ اپنے عقائد و نظریات میں انتہائی متصلب تھے۔ فکر اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ کے پاسبان تھے۔ ایسی فکر جو قبلہ تاج الشریعہ حضرت علامہ مولانا الحاج پیر مفتی محمد اختر رضا خان قادری الازھری مدظلہ العالی نے اپنی نعت شریف میں پیش کی

جہاں میں عام پیغام شہ احمد رضا کر دیں
پلٹ کر پیچھے دیکھیں پھر سے تجدید وفا کر دیں
نبی سے ہو جو بیگانہ اُسے دل سے جدا کر دیں
پدر مادر برادر مال و جاں اُن پر فدا کر دیں

اسی فکر پر اپنی زندگی بسر کی۔

سادات کرام سے بڑی محبت فرماتے اور ادب کو بڑا ملحوظ خاطر رکھتے۔ حیات مبارکہ میں آخری مرتبہ جب حضرت علامہ مولانا صاحبزادہ پیر سید محمد سلیمان شاہ صاحب قادری نوری رضوی ریحانی عرف سید محمد میاں سانگلہ ہل تشریف لائے تو فقیر نے اپنے گھر ان کا بستر لگایا۔ مگر قاری صاحب نے ان سے عرض کی کہ حضرت بعد نماز فجر میری مسجد گلاب مصطفےٰ میں آپ درس دیں تو ہماری خوش نصیبی ہوگی۔ سید صاحب نے دعوت قبول فرمالی اور قاری صاحب نے عرض کیا کہ صبح سردی ہوگی اگر آپ میرے گھر آرام فرمالیں تو وہاں سے فجر کے وقت آسانی رہے گی۔ قبلہ سید محمد میاں مدظلہ العالی مسکرائے اور فرمایا ضیاء صاحب سے پوچھ لیں کیونکہ انہوں نے انتظام کیا ہوا ہے۔ مسکراہٹوں کا تبادلہ ہوا اور فقیر نے عرض کی جس طرح قاری صاحب خوش ہیں۔ فقیر بھی خوش ہے وہ گھر بھی اپنا یہ گھر بھی قاری صاحب کا ہے۔ تو قاری صاحب بہت خوش ہوئے اور قبلہ سید محمد میاں صاحب نے عرض کرنے لگے کہ اجازت ہوگی۔

پھر قبلہ سید محمد میاں صاحب کو لیکر گھر تشریف لے گئے اور پھر صبح فقیر مولانا محمد شاہد رضوی صاحب کے ہمراہ درس کی محفل میں حاضر ہوا اور قاری صاحب نے قبلہ سید محمد میاں صاحب اور ہم سب کیلئے پر تکلف ناشتے کا اہتمام کیا۔

ایک مرتبہ قاری صاحب کے ہمراہ کچھ خواتین قرآن محل میں نقش لکھوانے کے لئے تشریف لائیں تو میں نے پوچھا آج آپ خود تشریف لے آئے ہیں فون پر اطلاع کر دی ہوتی تو

مسکرا کر فرمانے لگے کہ سادات کی شہزادیوں کا حکم تھا کہ آج آپ ہمارے ساتھ چلیں ان کے حکم پر آیا ہوں۔ بہر کیف خاندان سادات کا انتہائی ادب واحترام فرماتے۔

بہت سارے واقعات میرے پیش نظر ہیں مگر فاضل نوجوان عزیزی مولانا محمد افضال حسین نقشبندی صاحب نے انتہائی کوشش سے قاری محمد حبیب قادری رضوی رحمۃ اللہ علیہ کی حیات مبارکہ پر مفصل مضمون قلم بند کیا ہے اس میں مرحوم ومغفور کی زندگی کے مختلف پہلوؤں پر روشنی ڈالی گئی ہے۔ رب العزت عزیزی محمد افضال حسین نقشبندی صاحب کی اس کاوش کو اپنی بارگاہ میں قبول فرمائے اور اجر خیر عطا فرمائے آمین بجاہ النبی الامین الکریم ﷺ۔

ایسے محبی مخلصی اور مہربان دوست سے محرومی بہت بڑے صدمے کا باعث ہے 18 جمادی الاولیٰ 1438ھ بمطابق 16 فروری 2017ء بروز جمعرات صبح تقریباً 7:38 پر ڈاکٹر ندیم احمد قادری رضوی صاحب کا فون آیا کہ قاری حبیب صاحب کی طبیعت ناساز ہے تحصیل ہیڈ کوارٹر ہسپتال پہنچیں میں فوراً اٹھا پھر 7:43 پر قاری صاحب کا فون آیا پھر کٹ گیا میں نے بیک کال کی اور بولے "ضیاء صاحب سانس نہیں آرہا" میں نے جواب میں تسلی دی اور کہا اللہ پاک کرم فرمائے فکر نہ کریں میں ابھی آیا۔ بس پھر کیا تھا کہ مسجد امیر حمزہ محدث اعظم روڈ کے قریب پہنچا تو پھر تقریباً 7:45 پر فون آیا اور ڈاکٹر ندیم احمد قادری رضوی صاحب نے صدمے کا پہاڑ گرا دیا کہ "قاری صاحب اللہ کو پیارے ہو گئے ہیں" اناللہ وانا الیہ راجعون۔

عرش پر دھومیں مچیں وہ مومن صالح ملا
فرش سے ماتم اٹھے وہ طیب و طاہر گیا

فون پر احباب کو مطلع کیا میت ایمبولینس کے ذریعے گھر لائی گئی کہرام مچ گیا خواتین و حضرات، بچے اور بوڑھے سب آہ وزاری کرنے لگے۔ صبر کا دامن پکڑتے ہوئے حاجی محمد امین حبیبی صاحب کے ہمراہ (قاری صاحب کی) والدہ ماجدہ صاحبہ سے ملاقات کی اور تدفین کے متعلق رائے طلب کی بعد نماز ظہر نماز جنازہ ادا کیا جانا طے پایا۔ حافظ محمد ریاست رضوی برادر طریقت نے غسل دیا غسل کی تقریب میں فقیر کے علاوہ مولانا شاہد رضا رضوی صاحب، ڈاکٹر محمد ندیم صاحب، حاجی محمد امین حبیبی صاحب، سید حفیظ الحسن شاہ صاحب، محمد اشفاق رضوی صاحب، بیٹا محمد بلال حبیب اور داماد محمد عمران صاحب شامل ہوئے۔ کفن کی باری آئی تو حضرت علامہ مولانا مفتی محمد ذوالفقار علی رضوی صاحب ہمراہ حافظ فتح محمد قادری رضوی صاحب داخلِ مکان ہوئے اور قاری

صاحب کا جسد خاکی دیکھ کر پھوٹ پھوٹ کر رونے لگے اور سارے ساتھی ایک مرتبہ پھر جذبات کو بے قابو کر بیٹھے۔ غسل کے بعد میت کو زیارت کے لئے سڑک پر رکھا گیا اشک بار آنکھوں سے خواتین و طالبات نے زیارت کی 2:30 پر ذکر الٰہی کی گونج میں ہزاروں اشک بار آنکھوں نے جنازے کے لئے میت کو اٹھایا گیا۔ 3:00 بجے بقیۃ السلف حضرت علامہ مولانا پیر مفتی محمد ذوالفقار علی رضوی صاحب مدظلہ العالی نماز جنازہ پڑھائی اور خصوصی دعائے مغفرت و بلندی درجات کے لئے دعا فرمائی نماز جنازہ کے بعد لوگ قطار میں لگ کر قاری صاحب کی زیارت کرتے کئی افراد اشک بار آنکھوں سے ان کے قدموں کو بوسے دے کر سر سے رومال یا ٹوپی اتار کر ان کے قدموں سے لگا کر اپنے چہروں پر ملتے ہوئے نظر آئے۔

جنازے پر سارے راستے میں پھول نچھاور ہوتے رہے تدفین کے وقت فقیر کو سعادت نصیب رہی کہ قاری صاحب کو اپنے ہاتھوں سے لحد میں اتارا۔ میرے ہمراہ صوفی باصفا حضرت مولانا بشیر احمد نقشبندی صاحب جو قاری صاحب سے بڑی محبت رکھتے تھے شامل ہوئے عطر گلاب مدینہ شریف کا مرحوم کو بہت پسند تھا اور فقیر کے پاس موجود تھا جو ان کی نذر کر دیا گیا۔ حاجی محمد امین حبیبی صاحب نے خاک مدینہ شریف نذر کی۔ بعد تدفین قصیدہ غوثیہ شریف، شجرہ شریف اور سورہ بقرہ شریف کی پہلی اور آخری آیات پڑھی گئیں۔ پھر اذان دی گئی اور ہزاروں سوگواروں کی موجودگی میں اللہ عزوجل اور اس کے پیارے حبیب ﷺ کے سپرد کیا گیا اور دعائے مغفرت کی گئی جس کی سعادت مولانا شاہد رضا رضوی صاحب اور حاجی محمد عارف قادری عطاری صاحب اور فقیر کو حاصل ہوئی۔ میں اپنے مرشد برحق حضرت قبلہ شوکت اسلام مدظلہ العالی شہزادہ شوکت اسلام صاحبزادہ پیر محمد فرحت حسن خاں قادری، قبلہ تاج السنہ مولنا پیر محمد توصیف رضا خاں بریلی شریف، جانشین خلیل ملت مفتی احمد میاں برکاتی حیدر آباد، مولنا مقصود احمد قادری اویسی، سید محمد سلمان میاں کراچی، سید محمد سعد قادری، مولانا محمد شاہد رضا قادری کا شکریہ جنہوں نے اپنی ڈھیروں دعاؤں سے نوازتے ہوئے سرپرستی فرمائی۔ بالخصوص محبی و مخلصی حضرت مولانا محمد اجمل قادری عطاری مکتبہ اعلیٰ حضرت لاہور والے کا مشکور ہوں کہ انہوں نے اس تذکرہ حبیب کو چھپوانے میں اہم کردار ادا کیا۔

نیز انجمن میلادِ مصطفیٰ ﷺ کے جملہ عہدیداران و اراکین، محبین، مخلصین کا شکریہ ادا کرتا ہوں جنہوں نے ان لمحات میں میری حوصلہ افزائی فرمائی اور امید رکھتا ہوں کہ آئندہ کرم نوازی جاری رکھیں گے۔

مولا کریم عزوجل بطفیل مصطفیٰ کریم ﷺ مولانا محمد اجمل قادری صاحب کو دنیا اور

آخرت کی عزتوں سے مالا مال فرمائے۔ آمین بجاہ نبی الکریم الامین ﷺ

صاحبزادہ پیر محمد ضیاء المصطفیٰ رضوی

صدر: انجمن میلاد مصطفیٰ ﷺ سانگلہ ہل

خلیفہ مجاز: آستانہ عالیہ بریلی شریف (انڈیا)

مرشد برحق ہم شبیہ مفتی اعظم سراج العرفاء شیخ طریقت

## الحاج الشاہ محمد شوکت حسن رضا خان قادری رضوی نوری دامت برکاتہم العالیہ

قاری محمد حبیب قادری رضوی رحمتہ اللہ علیہ کے اچانک وصال پُر ملال سے مجھے بہت افسوس ہوا۔ وہ بہت ہی اخلاص سے دین متین مصطفیٰ ﷺ کی خدمت میں مصروف رہتے تھے۔ میرے مریدین اور خلفاء میں وہ ان میں سے تھے جنکی مجھ سے بہت زیادہ اور مثالی عقیدت و محبت تھی۔

اللہ تعالیٰ ان کے درجات بلند فرمائے اور انکی خدمات دینیہ کو شرف قبولیت سے مالا مال فرمائے۔ نیز ان کے پسماندگان کو صبر جمیل و اجر عظیم عطا فرمائے اور انکی دین متین کی خدمات ہمیشہ یاد رکھیں جائیں اور انکے شاگرد ہی ان کیلئے کافی ہیں۔ صدقہ جاریہ اور نوجوان نسل کیلئے پیغام ہے۔ ان کے نقش قدم پر چلتے ہوئے ایسے افراد تیار کرنے چاہیں جو قرآن پاک کی خدمت کر سکیں۔ مولا تعالیٰ درجات کی بلندی عطا فرمائے۔ آمین بجاہ سیدہ المرسلین ﷺ

الفقیر محمد شوکت حسن رضا خان قادری رضوی نوری غفرلہ

---

چشم و چراغ خانوادہ اعلیٰ حضرت، ہم شبیہ مفسر اعظم نواسہ مفتی اعظم جگر گوشہ حضرت شوکت اسلام

## الحاج الشاہ محمد فرحت حسن رضا خان قادری رضوی نوری دامت برکاتہم العالیہ

اللہ رب محمد صل علیہ وسلما بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نحن عباد محمد صل علیہ وسلما

نحمدہ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم و علیٰ آلہ و صحبہ اجمعین

محترم قاری محمد حبیب قادری رضوی نوری صاحب کے انتقال پُر ملال کی اندوہ ناک خبر سن کر مجھے اور میرے والد گرامی الحاج محمد شوکت حسن خان قادری رضوی نوری مدظلہ کو دلی رنج اور صدمہ ہوا اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔ قاری صاحب ایک نہایت مخلص، نیک طبیعت، سادہ لوح

اور قناعت پسند شخصیت تھے قبلہ والد صاحب کے بہت ہی چاہنے والے مرید اور خلیفہ بھی تھے مجھ سے اور قبلہ والد صاحب سے خصوصی تعلق برابر فون پر رابطہ رکھتے تھے سانگلہ ہل میں مسلک اہل سنت مسلک اعلیٰ حضرت کی خصوصاً جامعہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے ناظم ہونے کے ناطے عظیم خدمت انجام دے رہے تھے ان کے جانے سے جو خلا پیدا ہوا ہے وہ ایک عرصے تک پورا نہ ہو سکے گا۔24 جمادی الاول کی شب ماہانہ محفل مبارکہ میں والد صاحب نے قاری صاحب کے لئے ایصال ثواب کروایا اور خصوصی دعا فرمائی۔میری بھی دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنے حبیب پاک صاحب لولاک صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقے اور وسیلہ جلیلہ سے حضرت قبلہ قاری صاحب کی مغفرت فرمائے اور ان کے درجات کو بلند فرمائے۔ان کے اہل خانہ کو اس عظیم سانحہ پر صبر جمیل عطا فرمائے اور قاری صاحب کی علم دین اور مسلک اہلسنت کے لئے خدمات کو قبول فرمائے۔آمین بجاہ النبی المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ واصحابہ اجمعین

الفقیر محمد فرحت حسن رضا خان قادری رضوی نوری غفرلہ

---

تاج السنہ نبیرہ اعلیٰ حضرت خطیب عرب وعجم حضرت علامہ مولانا

## الحاج الشاہ محمد توصیف رضا خان قادری رضوی نوری دامت برکاتہم العالیہ

حضرت مولانا قبلہ قاری محمد حبیب قادری رضوی رحمۃ اللہ علیہ جو کہ ہمارے خاندان کے بزرگ (پھوپھا صاحب) شیخ طریقت الحاج محمد شوکت حسن قادری رضوی نوری مدظلہ کے مرید اور خلیفہ تھے۔انکے اچانک انتقال پر ملال کی خبر حضرت مولانا محمد شاہد رضا رضوی صاحب نے بریلی شریف میں دی۔جسے سن کر سخت افسوس اور دلی رنج ہوا۔اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔

وہ ایک بہت ہی مخلص، فعال، متحرک، صحیح العقیدہ سنی مسلمان تھے۔اللہ تعالیٰ جل شانہ اپنے حبیب پاک صاحب لولاک حضور پر نور محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے وسیلہ جلیلہ سے ان کی قبر کو رحمت وانوار سے معمور فرمائے۔(آمین) قاری صاحب رحمۃ اللہ علیہ مسلک اعلیٰ حضرت قدس سرہ العزیز کے سچے علمبردار تھے۔جامعہ فاطمۃ الزہراء جہاں سینکڑوں بچیاں قرآن پاک اور درس نظامی کی تعلیم حاصل کر رہی ہیں کے ناظم اعلیٰ تھے۔قاری صاحب زمین پر چمکنے والے ایسے ستارے تھے جو اپنی پوری تابانیوں کے ساتھ چمکتے رہے اور گم گشتگان راہ شریعت کو صراط مستقیم پر چلاتے رہے۔رب عزوجل بجاہ سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم آپ کی مرقدِ پُر انوار پر تجلیات کی بارش فرمائے اور ان کے

پسماندگان کو صبر جمیل عطا فرمائے اور اہلسنت کو آپ کا نعم البدل عطا فرمائے۔ آمین بجاہ سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم

الفقیر محمد توصیف رضا خان قادری رضوی نوری غفرلہ
نائب سجادہ نشین درگاہ اعلیٰ حضرت بریلی شریف انڈیا

## شہزادہ غوث الوریٰ نواسہ مصطفیٰ پاسبان مسلک رضا بقیۃ السلف
## السید محمد سلیمان قادری ریحانی عرف محمد میاں

خطیب جامع مسجد نوری ماڈل کالونی۔ اسسٹنٹ پروفیسر بقائی کیڈٹ کالج گڈاب کراچی

**الحمد لله و کفی و سلام علی عباده الذین المصطفی**

۱۶ فروری ۲۰۱۷ء بروز جمعرات صبح حضرت مولانا شاہد علی رضوی نے اطلاع دی کہ قاری حبیب اللہ قبلہ آج بعد نماز فجر وصال فرما گئے۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔ یہ خبر سن کر بہت دکھ ہوا اور میرے ذہن میں رہ رہ کر ان کی بہت سی باتیں اور خدمات ہائے دینیہ اور محبتیں یاد آئیں اور میں سوچتا رہا کہ ہم نے کیا کھو دیا ہے اب ایسا مخلص اور سنیت یعنی مذہب اسلام کا درد رکھنے والا دنیا سے چلا گیا ”اب ایسا کہاں سے لائیں کہ تجھ سا کہیں جسے“

میرے قاری صاحب سے قریبی تعلقات اس وقت ہوئے جب آپ آج سے چند سال قبل بصورت قافلہ سانگلہ ہل (پنجاب) سے شہزادہ اعلیٰ حضرت تاجدار اہلسنت حضور مفتی اعظم (عالم اسلام) حضرت علامہ مولانا مصطفیٰ رضا خان قادری رضوی بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے سالانہ عرس میں شرکت کیلئے کراچی تشریف لائے تھے۔ اس موقعہ پر مخدوم اہلسنت شیخ طریقت حضرت مولانا شوکت حسن رضا خان قادری نوری مدظلہ نے ارشاد فرمایا کہ آپ ان حضرات کی میزبانی کیلئے کچھ افراد مقرر فرمادیں۔ میں نے سوچا کہ یہ لوگ حضور مفتی اعظم کے مہمان ہیں ان کی میزبانی تو بڑی سعادت کی بات ہے۔ لہٰذا اپنے ساتھ محمد حنیف قادری اور ملک محمد بشیر صاحب قادری قبلہ کو لے کر دار العلوم امجدیہ پہنچا یا اس عرس قادری رضوی نوری کی نسبت نے تمام حضرات اور قاری صاحب قبلہ عالیہ سے مضبوط رشتہ قائم کر دیا۔ اس وقت سے قاری صاحب کو مجھ سے اور مجھے ان سے بہت انسیت ہو گئی تھی۔ ازاں بعد قاری صاحب سے مستقل رابطہ رہا۔ جب بھی فیصلہ آباد حضور محدث اعظم پاکستان کی بارگاہ میں حاضری کا شرف حاصل ہوا تو سانگلہ ہل میں قیام قاری صاحب

قبلہ اور حضرت مولانا ضیاء المصطفیٰ قادری رضوی صاحب قبلہ کے دولت خانہ پر ہی رہا اور اپنے بزرگوں کی نسبت سے یہ حضرات کرام بڑی مہمان نوازی فرماتے۔

قاری صاحب شیخ طریقت حضور شوکت حسن رضا قبلہ مدظلہ سے بیعت تھے اور آپ سے سلسلہ عالیہ قادریہ رضویہ میں خلافت واجازت بھی حاصل تھی اسی نسبت سے انہیں حضور مفتی اعظم اور اعلیٰ حضرت امام احمد رضا رضی اللہ عنہ سے بے پناہ عقیدت ومحبت تھی۔

گذشتہ چند سالوں میں جہاں تک میں نے انہیں دیکھا انہوں نے اپنی پوری زندگی قرآن مجید کی تعلیم اور جامعہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا اور اپنے علاقے کے جامع مسجد کیلئے وقف کر رکھی تھی۔ اسی طرح عقیدہ کی پختگی کے ساتھ شرح مطہر صلوم وصلوۃ کی بہت حفاظت کرتے تھے اگر یہ کہا جائے کہ واقیمو الصلوۃ کی عملی تعبیر تھے تو بے جانہ ہوگا کیونکہ مجھے معلوم ہوا ہے کہ انہوں نے کبھی کوئی نماز قضاء نہیں ہونے دی۔ دیگر امور خیر مستجبات کے علاوہ کثرت سے حضور پر نور ﷺ پر درود سلام پڑھا کرتے تھے اور جمعہ کا دن تو انہوں نے درود سلام کیلئے وقف ہی رکھا ہوا تھا۔

قاری صاحب نے اپنی پوری زندگی قران مجید کی تعلیم جامعہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا اور جامع مسجد کیلئے وقف کردی تھی۔ جہاں آپ طویل عرصے امامت کے فرائض بحسن وخوبی سرانجام دیتے رہے۔

قاری صاحب ماشاء اللہ ایک پرخلوص خاموش اور حسن نیت سے مالا مال مبلغ تھے جس کی ایک بہترین مثال انکا جامعہ فاطمۃ الزہرہ ہے جہاں سینکڑوں بچیاں قرآن پاک اور درس نظامی کی تعلیم حاصل کررہی ہیں اور کمال یہ ہے کہ تعلیم دینے والی جو معلمات ہیں ان میں سے اکثر اسی ادارے سے پڑھی ہوئی ہیں اور اب بھی خلوص دل سے بغیر کسی طمع کے اپنی دینی خدمات سرانجام دے رہی ہیں۔ اس لیے کہا گیا ہے کہ حسن نیت اور خلوص بہت بڑی چیز ہے اسے کسی چیز سے بھی تولا نہیں جاسکتا جیسا کہ حدیث شریف میں آیا ہے کہ ”اللہ کے رازوں میں سے ایک راز وہ ہے جسے چاہے عطا فرما دیتا ہے“

الغرض ان کی اہلسنت وجماعت کیلئے گرانقدر خدمات ہیں جنہیں کبھی فراموش نہیں کیا جا سکتا۔ قاری صاحب کے کارہائے نمایاں انشاء اللہ تعالیٰ اہلسنت کے قلوب میں ہمیشہ تابندہ و درخشندہ رہیں گے۔ کیا خوب کسی نے کہا ہے۔

زندہ ہو جاتے ہیں جو مرتے ہیں حق کے نام پر
اللہ اللہ موت کو کس نے مسیحا کر دیا

صبح فجر کی نماز کی امامت کرنا، پھر بچوں کو قرآن پاک کی تعلیم دیا اور اس دوران وہ اپنی والدہ کی خدمت میں حاضر ہو کر معافی چاہنا اور دعائیں لے کر اچانک بارگاہ رب العزت میں حاضر ہونا بڑے اعزاز اور کامیاب زندگی کی واضح علامت ہے۔ مجھے تو اس موقع پر حضور پر نور اعلیٰ حضرت امام اہلسنت، امام رضا رضی اللہ کے یہ اشعار یاد آ گئے۔

لحد میں عشق رخ شہہ کا داغ لے کر چلے
اندھیری رات سنی تھی چراغ لے کر چلے
تیرے غلاموں کا نقش قدم ہے راہ خدا
وہ کیا بہک سکے جو یہ سراغ لے کر چلے
جناں بنے گی محبان چار یار کی قبر
جو اپنے سینے میں چار باغ لے کر چلے

قاری صاحب ان خوبیوں کے ساتھ اس دنیا سے روانہ ہوئے جسکا ذکر اور تعلیم دونوں اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ نے ان اشعار میں بیان فرمائی ہے۔ عوام اہلسنت میں ان کی مقبولیت کا اندازہ ان کے جنازے سے لگایا جا سکتا ہے جس میں ہزاروں افراد شریک ہوئے۔ یوں معلوم ہوتا تھا جیسے سارا شہر اُمڈ آیا ہو، اور ہر آنکھ نم تھی بچوں، بچیوں سے لے کر خواتین اور مردوں تک کو روتے ہوئے دیکھا گیا۔ اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔

عرش پر دھومیں مچیں وہ مومن صالح ملا
فرش سے ماتم اٹھے وہ طیب و طاہر گیا

افسوس ان کے نہ رہنے سے آج ہم اہلسنت کے ایک مخلص اور فعال مرد حق سے محروم ہو گئے۔ اللہ تعالیٰ نعم البدل عطا فرمائے اور جو کام وہ سرانجام دے رہے تھے باحسن وخوبی جاری رہے۔

اللہ تعالیٰ قاری صاحب کی والدہ، زوجہ، بچوں، بچیوں کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ آپ کے بڑے صاحبزادے محمد بلال حبیب قادری رضوی سلمہ ہمارے درمیان موجود ہیں ان کو دیکھ کر ان کی خوشبوئیں آتی ہیں اور قاری صاحب کی یاد تازہ ہو جاتی ہے۔ ابھی یہ کم عمر ہیں مگر الحمد اللہ اپنے والد صاحب کے نقش قدم پر ہیں۔ اللہ تعالیٰ اپنے حبیب پاک صاحب لولاک حضور پر نور ﷺ کے

صدقہ وطفیل جملہ امور خیر میں ان کی غیبی مدد فرمائے۔ آمین۔ انشاء اللہ یہ اپنے والد ماجد کے مشن کو جاری رکھیں گے۔ تمام مخلصین اہلسنت وجماعت سے درخواست ہے کہ ان کی سرپرستی فرمائیں اور ہر معاملے میں ان کے ساتھ تعاون کریں جیسا کہ قاری صاحب قبلہ کے ساتھ کیا کرتے تھے۔ مولائے کریم انہیں اپنے والد ماجد کا صحیح جانشین بنائے۔

آمین بجاہ سید المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

السید محمد سلیمان قادری ریحانی عرف محمد میاں

## حبیب القراء

## حضرت مولانا قاری حبیب احمد قادری رضوی علیہ الرحمہ

باسمہ تعالیٰ وبالصلوٰۃ والسلام علی حبیبہ الاعلیٰ

مفتی احمد میاں برکاتی حیدرآباد: احسن البرکات

ایک ایسی شخصیت جس کو دیکھا نہ ہو۔۔۔سنا نہ ہو۔۔۔۔پرکھا نہ ہو۔۔۔ پڑھا نہ ہو۔۔۔لیکن وہ اپنی صفات مدحیہ کے ساتھ ممتاز ہو۔۔۔معروف ہو۔۔۔مشہور ہو۔۔۔مذکور ہو۔۔۔تو اس کو سمجھنا بہت آسان ہے۔۔۔۔آفاق عالم میں اس طرح کی ہستیاں کثیر گزری ہیں جن کی شناخت اور سیرت کے اعمال واخلاق اور کردار وگفتار سے ہوئی۔۔۔اور اعمال ہوں یا اخلاق۔۔۔۔دونوں کیلئے علم وفضل۔۔۔۔زہد وتقوی، بنیاد ہیں۔۔۔۔پھر سب سے اچھا علم، قرآن کا علم ہے اور سب سے اچھا معلم قرآن کا معلم ہے۔۔۔۔خود نبی رحمت شفیع امت صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ذیشان ہے۔ خَیْرُکُمْ مَنْ تَعَلَّمَ الْقُرْآنَ وَعَلَّمَہٗ۔۔۔۔

تم میں سب سے بہتر وہ ہے جو قرآن سیکھے اور دوسروں کو سکھائے۔

یعنی تمغہ خیرامت، معلم اور متعلم قرآن کو عطا کیا گیا۔ پیش نظر سطور میں ہم جس شخصیت کو موضوع سخن بنارہے ہیں وہ بھی معلم قرآن ہیں۔ یعنی حضرت مولانا قاری حبیب احمد رضوی علیہ رحمتہ الباری، جنہوں نے انتہائی جانفشانی اور محنت کے ساتھ، مدرسہ جامعہ فاطمہ الزہرا (رضی اللہ عنہا) کو چلایا اور تقریباً بیس سال طلبہ وطالبات وزیور قرآنی سے آراستہ کیا۔ نہ صرف قرآن کی تعلیم دی بلکہ عالم کورس سے بھی معطر ومعنبر کیا۔ حضرت مولانا قاری حبیب احمد صاحب، تدریس وتعلیم کے ساتھ، جامع مسجد گلاب مصطفیٰ سانگلہ ہل میں امام بھی تھے۔ قاری صاحب علیہ الرحمہ نے اپنی

زندگی کا آخری لمحہ بھی، قرآن پاک کی تعلیم میں گزارا ارزندگی، مسلمان بچوں بچیوں کی تربیت میں وقف کر کے گزاری۔ آپ اپنی جامعہ فاطمہ کے ناظم اعلیٰ ہونے کے ساتھ بے مثال خطیب اور قاری بھی تھے۔ آپ کے وصال سے پہلے کے آخری لمحات انتہائی خوبصورت تھے۔ لگ رہا تھا کہ ان کو اپنے وقت آخرت کی خوب خبر تھی اور وہ انتہائی تیاری کے ساتھ رب ذوالجلال کی بارگاہ میں حاضری کی تیاری فرما رہے تھے۔ حضرت قاری صاحب علیہ الرحمتہ والرضوان کا تعارف اس فقیر سے حضرت فاضل جلیل، خطیب بے مثیل فصیح اللسان، بلیغ البیان، عاشق غوث و رضا حضرت مولانا محمد شاہد رضوی دامت برکاتہم العالیہ نے خوب کرایا، فقیر اس شناسائی کیلئے خطیب خوش بیان کا متشکر اور ممنون ہے۔ حضرت مولانا محمد شاہد صاحب کی تدبیر سے یہ فقیر بے توقیر، قرطاس محبت پر قلم چلانے کے قابل ہوا اور یہ چند سطور، ھد یہ صادقین کر دی ہیں۔ حضرت مولانا محمد شاہد رضوی اپنے انداز بیان سے، امام اہلسنت اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ کے چہیتے نظر آتے ہیں جن کی جادو بیانی مجمع پر اثر دکھاتی ہے اور عاشقوں کی آنکھوں سے عشق و محبت کے موتی بکھیرتے نظر آتے ہیں۔ فقیر کو لکھنا نہیں آتا جذبہ محبت کا اثر ہے کہ چند لکیریں کاغذ پر ڈال دی ہیں۔ گر قبول افتد زہے عز و شرف۔

---

## سید السادات مولانا سید محمد سعد قادری رضوی نوری

### متعلم جامعہ محدث اعظم اسلامک یونیورسٹی چنیوٹ

جشن غوث اعظم کے مقدس جلوس میں میرے ماموں سید محمد سلیمان المعروف سید محمد میاں قبلہ مدظلہ اور مخدوم اہلسنت ملک محمد بشیر قادری ریحانی کراچی سے آئے تو مجھے اور جگر گوشہ شاہد ملت صاحبزادہ حافظ محمد بلال رضا قادری رضوی نوری کو قبلہ شاہد علی رضوی نے دعوت دی اور ہم سب بڑی گیارھویں شریف کے نورانی جلوس میں شریک ہوئے جو کہ انجمن میلاد مصطفیٰ ﷺ سانگلہ ہل عرصہ 38 سال سے نکال رہی ہے (ماشاء اللہ) واپسی پر حضرت حبیب ملت سانگلہ ہل ریلوے اسٹیشن تک آئے پہلی ہی ملاقات میں دل کو بھا گئے آہ گزرے ہوئے لمحات بہت یاد آتے ہیں اللہ تعالیٰ قاری صاحب کو اپنے جوار رحمت میں جگہ دے آمین بجاہ النبی المرسلین ﷺ

(السید محمد سعد قادری رضوی نوری)

---

حبیب ملت فدائے غوث و رضا حضرت قبلہ قاری محمد حبیب قادری رضوی نوری علیہ

الرحمہ کے انتقال پُر ملال وصال باکمال سے اہلسنت کو گراں قدر نقصان ہوا آپ کی خدمات جلیلہ مدتوں یاد رکھیں جائیں گی۔ مولا تعالیٰ حضرت حبیب ملت کو کروٹ کروٹ جنت الفردوس کی بہاریں نصیب فرمائے آمین بجاہ النبی المرسلین ﷺ۔

(الفقیر محمد عطاء المصطفیٰ رضوی)

## مخدوم ومحترم محسن اہلسنت ملک محمد بشیر قادری ریحانی نوری مسجد کراچی

قاری حبیب رحمتہ اللہ علیہ کے اچانک وصال کی خبر سانگلہ ہل سے حضرت مولانا شاہد رضا رضوی کے ذریعے موصول ہوئی سن کر بہت افسوس ہوا قاری حبیب رحمتہ اللہ علیہ سانگلہ ہل کے سنی مسلمانوں کیلئے ایک عظیم سرمایہ تھے۔ خصوصاً بچوں اور بچیوں کی تعلیم وتربیت کے حوالے سے انکی گراں قدر خدمات ہیں جنہیں ہمیشہ یاد رکھا جائے گا۔ میری بارگاہ رب العزت میں دعا ہے کہ وہ اپنے حبیب لبیب ﷺ کے صدقے انکی مغفرت کاملہ فرمائے۔ انہیں جنت میں اعلیٰ مقام عطا فرمائے اور انکے تمام مخلصین بالخصوص اہل خانہ کو صبر جمیل عطا فرمائے اور اس پر اجر عظیم عطا فرمائے آمین اور ساتھ ہی یہ دعا بھی کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ انکے مخلص احباب اور بچوں کو توفیق عطا فرمائے کہ ان کے پاک اور مقدس مشن کو جاری رکھیں۔ آمین۔

(الفقیر ملک محمد بشیر قادری رضوی ریحانی غفرلہ)

---

دنیائے علم وادب کی سیاحت کے ابن بطوطہ سفیر کتب گوہر مقصود ملت اسلامیہ

## پیر مقصود حسین قادری نوشاہی اویسی کراچی

قاری محمد حبیب قادری رضوی علیہ الرحمہ کو اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک کی خدمت کے لئے چنا اور ہمیں ان کی راہ پر چلتے ہوئے قرآن پاک کی زیادہ سے زیادہ ترویج واشاعت کرنی چاہیے ان کی مغفرت کے لئے خدمت قرآن ہی کافی ہے ساری زندگی سینکڑوں بچیوں بچوں کو قرآن پاک کی تعلیم کے زیور سے آراستہ کیا وہ اس شعر کے مصداق ٹھہرے

میری زندگی کا مقصد تیرے دیں کی سرفرازی
میں اسی لئے مسلماں میں اسی لئے نمازی

(محمد مقصود حسین قادری نوشاہی اویسی غفرلہ)

# میرا عظیم بیٹا میرا حبیب

والدہ محترمہ (قاری محمد حبیب رضا قادری رضوی رحمۃ اللہ علیہ کی باتیں انٹرویو کر کے اپنے الفاظ میں ترتیب دی گئی ہیں)

بی بی جی قاری محمد حبیب رضا قادری رضوی رحمۃ اللہ علیہ کے بارے میں کچھ بیان کریں"۔ بی بی جی نے کہا "بیٹا (محمد افضال حسین) میں حبیب پر کیا بیان کروں؟ میرے بس میں ہی نہیں، مجھ سے نہیں بیان کیا جاتا، حوصلہ ہی نہیں، ہمت کرتی ہوں تو آنکھیں بھیگ جاتی ہیں اور زبان ساتھ نہیں دیتی! اور انگ انگ دکھنے لگتا ہے۔ صبر کرنے کی کوشش کرتی ہوں مگر آنسوؤں پر اختیار نہیں"۔ حضور نبی مکرم، شفیع معظم، نور مجسم صلی اللہ علیہ وسلم کے لخت جگر حضرت سیدنا ابراہیم رضی اللہ عنہ کا وصال باکمال ہوا تو ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پر نور آنکھوں سے بھی آنسوؤں کی لڑیاں جاری ہو گئیں تھیں اور ہمارے پیارے نبی نے فرمایا تھا "میرے بیٹے، میں تیری جدائی میں بہت مغموم ہوں"۔ اللہ تعالیٰ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقے مجھے صبر عطا فرمائے۔ آمین

بیٹا! میرے دکھی اور زخمی دل میں اب حبیب کی یادیں ہی تو باقی رہ گئی ہیں یا پھر اس کی چلتی پھرتی اور جیتی جاگتی دو یادگاریں محمد بلال حبیب اور محمد مشتاق، جنہیں دیکھ کر میں اپنی آنکھیں ٹھنڈی کر لیتی ہوں اور جن کی باتیں سن کر دل کو سکون مل جاتا ہے۔ حبیب کی یاد رہ رہ کر ستاتی ہے۔ اک ہوک دل سے اُٹھتی ہے اور مجھے بے چین کر دیتی ہے۔ راقم نے کہیں یہ شعر پڑھا تھا جو سو فیصد بی بی جی کے جذبات کی ترجمانی کرتا ہے۔

مغاں مجھ مست بن پھر خندۂ قلقل نہ ہووے گا
مئے گلگوں کا شیشہ ہچکیاں لے لے کے روے گا

بیٹا! میرا عظیم بیٹا! میرا حبیب ...... تھا!! اُس کا بچپن، لڑکپن اور جوانی سب میرے سامنے ہے۔ میرا حبیب یکم اپریل 1968 کو مہیس شمالی میں پیدا ہوا۔ اس سے پہلے بھی میرے پانچ بیٹے تھے لیکن جتنی خوشی مجھے اس کی پیدائش پر ہوئی وہ کسی کی پیدائش پر نہیں ہوئی۔ ہمارے گاؤں میں گھر کے قریب ہی پرائمری سکول تھا جہاں اس کے والد نے اس کو داخل کرا دیا۔ اس وقت میرے حبیب کی عمر تقریباً ساڑھے تین چار سال کی ہوگی۔ وہ صبح سکول جاتا اور عصر کے بعد سید صابر حسین شاہ صاحب کے پاس قرآن کریم پڑھنے چلا جاتا تھا۔ نماز مغرب پڑھ کر واپس گھر آتا تھا۔ کھیل کود کی

طرف اس کی طبیعت کا رجحان بالکل بھی نہ تھا۔ پرائمری تک کی تعلیم گاؤں میں ہی حاصل کی اس کے بعد سانگلہ ہل میں داخل ہوا۔ کچھ عرصہ پڑھنے کے لئے گاؤں سے شہر سائیکل پر آیا کرتا تھا پھر ہم سب سانگلہ شہر میں ہی شفٹ ہو گئے۔ میٹرک پاس کرنے کے بعد گورنمنٹ ڈگری کالج سانگلہ ہل میں داخلہ لیا اور اعلیٰ نمبروں سے ایف اے کا امتحان پاس کیا۔ ساتھ ہی دینی تعلیم بھی جاری رکھی۔ قرآن کریم ناظرہ مکمل تو گاؤں سے کر لیا تھا اور ساتھ تیسواں اور پہلا پارہ حفظ بھی کر لیا تھا۔

قرأت کا کورس زینت القراء فخر القراء قاری محمد صابر حسین مشوری صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے کیا۔ میرے حبیب نے میری تمام خواہشوں کا مکمل احترام کیا۔ پابندی سے نماز ادا کرتا، سکول، کالج تک تعلیم کے دوران بھی ٹوپی سر پر رکھی اور داڑھی کی سنت سے اپنے چہرے کو سجایا۔ بچپن سے وصال تک اس نے بڑی پاکیزہ اور فرماں برادری والی زندگی بسر کی۔ اس نے تو بچپن میں بھی مجھ سے کبھی کوئی فرمائش نہ کی جو کھلایا اس نے کھا لیا۔ جو پہنایا اُس نے پہن لیا اور جو کہا اُس نے مان لیا۔ اس نے شوق سے پڑھا اور خوب پڑھا۔ علم و عمل میں کمال حاصل کیا۔ اپنے بڑوں کا نام روشن کیا اور لوگوں کی محبتیں سمیٹتا ہوا رب کریم و رحیم کے حضور حاضر ہو گیا۔ حبیب نے ہمیں کبھی نہ ستایا وہ فرماں بردار بیٹا، غمگسار بھائی، باپ اور حسن سلوک کرنے والا خاوند تھا۔

میرے حبیب کی عادت تھی کہ جب باہر کسی سفر پر جاتا تو مجھ سے ملتا میرے ہاتھوں کو چھومتا جب کسی دور کے سفر پر جاتا تو میرے پاؤں بھی چوم لیتا۔ میں گلے لگا کر اس کے ماتھے کو چوم لیتی ایسے ہی جب واپس آتا سب سے پہلے مجھے ملتا اور ہاتھ پاؤں چوم لیتا۔ کئی بار ایسے ہوا کہ اگر میں سوئی ہوتی تو پاؤں کے تلوؤں پر آ کر بوسہ دے لیتا تھا۔ چھوٹی عمر میں ہی اعتکاف بیٹھا کرتا تھا اور مذہبی کتب و رسائل کے مطالعہ میں مشغول رہا کرتا تھا۔ میرا حد سے بڑھ کر ادب کرتا تھا۔ پورے گھر کا مجھے بادشاہ بنا کر رکھا گھر کا چھوٹے سے لیکر بڑے تک ہر کام میرے مشورہ سے اور اجازت سے کرتا۔

1994-8-5 کو جب میرا بیٹا محمد سلیمان فوت ہوا تو اس نے بھائی کی بیوہ جس کی چار بچیاں تھیں نہ صرف ان کی کفالت کی بلکہ میرے کہنے پر 1995-1-20 کو بھائی کی بیوہ سے شادی کی اور ہمیشہ اپنی اولاد سے بڑھ کر ان یتیم بچیوں سے محبت اور شفقت کی انہیں ایسا پیار دیا کہ کبھی ان کو یتیم ہونے کا احساس بھی نہیں ہونے دیا۔

حبیب میرے رب کریم کی ملکیت تھا، سو اس نے اپنی امانت واپس لے لی۔ حبیب کیلئے

میرے دل سے یہی دعا نکلتی ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کی قبر کو نور سے بھر دے۔اس کے مرقد پر بے شمار رحمتیں نازل فرمائے اور روضۃ من ریاض الجنۃ بنائے۔آخرت کی اپنی سب نعمتیں عطا فرمائے اور لواء الحمد کے نیچے جگہ عطا فرمائے۔حضور خاتم النبیین ﷺ کے دست مبارک سے حوض کوثر سے پانی نصیب فرمائے اور شہداء وصالحین کے زمرہ میں اٹھائے آمین۔

اے اللہ! تو نے ہی محمد بلال حبیب اور محمد مشتاق کو یتیمی عطا کی ہے۔تو آپ ہی ان کا حافظ ومحافظ اور حامی بن جا اور ماحول کی آلودگیوں سے بچائے رکھنا۔آمین ثم آمین!

---

## محسن اہلسنت قاری محمد حبیب قادری رضوی

من آنم کہ من دانم:۔ بلدیہ تحصیل سپرنٹنڈنٹ صفدر آباد کا ریٹائرڈ ملازم ہوں۔سابقہ مسلک وہابیت کا تائب اور دست حق شیخ الحدیث حضرت علامہ مولانا محمد صدیق مجددی طریقتی میں بیعت ہوں جو کہ پیر قند ہادی رحمۃ اللہ علیہ کے خلفاء اہل میں شمار ہوتے ہیں۔بلدیہ میں ملازمت کے دوران میں نے حضرت سے ظاہری علم اپنی استعداد اور ملازمت کی مجبوریوں کے تحت کم حاصل کیا ہے مگر طریقت میں سلسلہ مجددیہ میں فقیر نے لطائف خمسہ کی تکمیل کے ساتھ وظائف، دلائل الخیرات، حزب البحر اور ادفتحیہ اور دیگر اذکار خفی حاصل کی حسب توفیق سلسلہ کو جاری رکھا ہے جیسا کہ مرشد پاک نے ہدایت فرمائی۔ریٹائرڈ 2010ء کے بعد ان کے فیض سے میں نے صدیقی کے نام اپنے گھر میں درس قائم کیا۔میرا بڑا بیٹا علما کرام کی صحبت سے الحمد اللہ عالم دین اور خطابت کے فرائض قاری صاحب کی مسجد میں ادا کرتا ہے جو کہ محمد سلیمان مجددی کے نام سے منسوب ہے۔

درس میں ناظرہ قرآن پاک کے طلباء وطالبات زیر تعلیم تھے۔میں نے دین کی خدمت کے طور پر آغاز کیا تا کہ اُخروی زندگی اللہ تعالی کی عنایت سے اچھی ہو سکے۔2012ء کو میں نے تقریباً بیس طالب علم کو تکمیل قرآن پر آمین کہنے کیلئے کسی مستفید درس کے ناظم اور معلمات کو مدعو کرنے کا فیصلہ کیا۔میں نے سانگلہ ہل کے تمام مدارس کا اپنی سوچ کے تحت خفیہ طور پر جائزہ لیا تو میں نے تمام معلومات اور ذرائع سے سب سے اچھا درس فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا اور ناظم محترم قاری محمد حبیب صاحب کو پایا۔اپنی طالبات کی کثیر تعداد پر مدرسہ کے تمام احوال ظاہری باطنی کسی قسم کی کوئی شکایت موصول نہ ہوئی بلکہ دینی خدمات میں طالبات کا سب سے موثر اور کامیاب درس

حضرت قاری صاحب نے فرمایا۔ اللہ تعالیٰ انکے درجات بلند فرمائے۔ 2012ء کی آمین میرے درس کی طالبات کی خود آپ کے ہاتھوں سے ہوئی جو میرے لئے بڑی سعادت تھی اور بعدازاں آپ کے وسیع تجربہ سے میں نے بہت استفادہ کیا اور گاہے بہ گاہے آپ سے مشورہ ہوتا اور میرا درس بھی جاری رہا جو کہ آپ کی دینی خدمات کے صلاح مشورہ کا نتیجہ ہے۔ میرا بیٹا کسی اور جگہ بطور خطیب فرائض انجام دیتا تھا مگر میں نے قاری صاحب کی دینی خدمات کے خلوص کو دیکھ کر اپنے بیٹے مولانا محمد سلیمان مجددی کو آپ کی جامع مسجد گلاب مصطفیٰ میں خطبہ جمعہ کا حکم دیا جو کہ اب تک جاری ہے جو میری انکی دوستی کا نتیجہ ہے۔ آپ گاہے بہ گاہے میرے پاس آیا کرتے تھے اور میں بھی جب آپ کی یاد شدت اختیار کرتی تھی تو ان کے گھر چلا جاتا تھا جس میں میری روحانی زندگی اور زیارت موئے مبارک سے تازگی حاصل ہو جاتی تھی۔

میں اپنے علم اور دیگر احساسات باطنیہ کے تحت آپ کو کامل ولی تصور کرتا ہوں۔ میں شریعت پر آپ کو نماز روزہ، احکام شریعت پر سخت پابند پایا اور آپکے شیخ مرشد جناب حضرت شوکت رضا صاحب کی محبت میں انہیں خود رفتہ پایا ہے انکے مرشد جب تشریف لائے تو میں نے متعدد دوستوں کے معاملات دنیاوی میں مشکلات پر ان سے دعا کروائیں جسکے نتیجہ میں اللہ تعالیٰ نے انکی دعاؤں کو قبول فرمایا۔ اس لحاظ میں بھی میں ان کو مستجات والدعوات سمجھتا ہوں۔ چند سالہ رفاقت کا نامکمل تجزیہ پیش خدمت ہے۔

قاری صاحب کی علاقہ میں مقبولیت کی چند مثالیں عرض کئے دیتا ہوں کہ میرے محلہ حاجی پارک سے اچھے خاصے خاندانوں کی بچیاں تفسیر ترجمہ اسی درس سے کر کے فارغ ہو چکی ہیں اور قاری صاحب سے یہ فیملیاں اچھے اخلاق کی بناء پر اچھی طرح متعارف ہیں اور درس کی ترقی کیلئے زبانی، مالی طور پر آپ کی شخصیت کے حسن سلوک کی بناء پر تعاون اور معاون ہیں۔

فوتیدگی/رحلت کے دن میرے محلہ حاجی پارک کے چند نوجوانوں نے بتایا کہ انکی ڈیوٹی چوکی اروڑی جو کہ تھانہ کا درجہ رکھتی ہے اور ہماری ڈیوٹیاں بطور پولیس آفیسر تعینات تھیں تو ہم نے ٹریفک کو چیک کرتے ہوئے جنازہ کے لیے جانے کتنے کثیر تعداد دیہاتی سادہ لوح لوگوں کو سانگلہ ہل میں قاری صاحب کے جنازہ میں شرکت کیلئے آتے دیکھا۔ اس طرح ہر طرف گرد و نواح کے تمام دیہاتوں سے بچیوں کے والدین جنازہ میں شامل ہوئے۔ بندہ تو دس بجے تا اختتام تدفین عقیدت اور محبت کے ساتھ ساتھ رہا ہے۔ آپ کے جسد خاکی کو لحد میں اتارنے کی سعادت جناب

پیر طریقت ضیاء المصطفی جو کہ متوفی کے برادر طریقت بھی ہیں اور مجھے اللہ تعالیٰ نے نصیب فرمائی۔ لحد میں لٹانے کے بعد قاری صاحب کا چہرہ انور زیارت کیلئے کھولا گیا تو الحمد اللہ نور علی نور اور نہایت نرم اور ملائم پایا جو زندگی ظاہر کرتا تھا۔

میں نے سانگلہ ہل کی سرزمین پر بہت جنازے پڑھے ہیں اور بزرگوں کی بدولت تدفین زیارت نصیب ہوئی ہے۔ میرے ذاتی تاثرات کے تحت مذہبی رہنما حضرت شیر اہلسنت مفتی محمد عنایت قادری رضوی کا جنازہ آپ کی میرے ساتھ محبت کی دینی وجہ پر حضرت نے مجھے پڑھانے کیلئے ایک صندوقچی نما ٹکڑہ کا تحفہ اور ساتھ حضرت مولانا الٰہی بخش کے خطبات قادریہ ضیائیہ کی تین کتب عنائت فرمائی۔ جن کا مطالعہ کرتے مسلک بریلوی کی کرنیں نورانی حاصل ہوتی ہیں۔

## آسمان تیری لحد پر شبنم افشانی کرے

واسطہ پیارے کا ایسا ہو کہ جو سُنی مرے
یوں نہ فرمائیں تیرے شاہد کہ وہ فاسق و فاجر گیا
عرش پہ دھومیں مچیں وہ مومن و صالح ملا
فرش پر ماتم اٹھے وہ طیب و طاہر گیا

آج تک اس کائنات میں لاکھوں علماء وفضلاء آئے، اپنے نورانی آثار دنیا پر چھوڑ کر چلے گئے مگر بعض حضرات ایسی صفات کے مالک ہوتے ہیں بفضلہ واحسانہ کہ جن کی محبوبیت مخلوق کے دلوں کی امانت ہوتی ہے۔ جن کی حسنات و برکات سے امت بھرپور استفادہ کرتی ہے۔ پھر تغیر زمانہ کے باوجود بھی ان کی دینی خدمات، شرافت و بزرگی۔ دیانت وامانت۔ صداقت و جرأت اور سیرت و کردار کا ماہتاب کبھی دھندلا نہیں پڑتا۔

میری مراد فکر و عمل کی چاندنی بانٹنے والے۔ والی دو جہاں ﷺ کی محبتوں کے سدا بہار گل کھلانے والے۔ خدمت قرآن کریم و دین متین میں شب و روز بسر کرنے والے۔ عقیدہ اہلسنت کے حقیقی ترجمان۔ مدنی تاجدار۔ شافع روزِ شمار ﷺ کی پیاری سنتوں کے شیدائی محترم المقام لائق صد احترام حضرت مولانا قاری محمد حبیب احمد رضوی ہیں۔ آپ ایک شریف النفس، حلیم الطبع، زاہد و متقی اور شب زندہ دار انسان تھے۔

اللہ کریم نے آپ کو بہت سی خوبیوں سے نوازا تھا۔ قاری صاحب کی موصوف کی زندگی

جہد مسلسل سے عبارت تھی۔ عرصہ ۱۹ سال خدمت قرآن کرتے رہے۔ زہد وتقویٰ کی وجہ سے آپ کی زبان میں بڑی تاثیر تھی۔ رفیق القلب اور سلیم الطبع انسان تھے۔ تحصیل سانگلہ ہل میں علوم اسلامیہ کی ایک معیاری اور شاندار علمی درسگاہ (برائے نسواں) جامعہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کے ناظم اعلیٰ تھے۔

انہوں نے اس گلستان علمی کی تعمیر وترقی کیلئے نہ دن دیکھا نہ رات بلکہ ان کی زندگی میں خدمت دین اور مسلک اہلسنت کے شب و روز اور ماہ وسال کا کوئی پیمانہ نہ تھا۔ جب ضرورت پڑی۔ جہاں ضرورت محسوس کی یا ہوئی تو جانی اور مالی طور پر اپنی آپ کو فی سبیل اللہ پیش فرماتے تھے۔ ان کے فیض علمی اور خدمت دینی سے بلا مبالغہ ایک علاقہ مستفید ہوا اور ان کی باقیات کی برکات سے انشاء اللہ تادیر ہوتا رہے گا۔ بچیوں کے مدرسے کا ناظم ہونا اور پھر احسن طریقے سے نظم و ضبط کا چلانا اور جس ایمانداری، خلوص وتقوی سے جامعہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کے معیار کو کمال تک لے جانا یہ محترم وموصوف قاری صاحب کا ہی خاصہ تھا۔ اللہ کریم ان کو اس نیک عمل کی احسن جزا عطا فرمائے۔

فقیر راقم الحروف کی ان کے ساتھ کئی ایک طریقوں سے وابستگیاں تھیں۔ کافی قریبی تعلق تھا تو اس حوالے سے قاری صاحب بہت سی خوبیوں بلکہ فقیر کو تو یاد ہی ان کی خوبیاں اور اچھائیاں ہیں۔

ایک مرتبہ جامع مسجد صدائے یا رسول اللہ ﷺ میں فقیر نے بچوں کا مقابلہ حسن نعت شریف کا پروگرام رکھا۔ قاری صاحب موصوف کو بطور جج مدعو کیا۔ دو ساتھی مزید بھی ساتھ (جج صاحبان) پروگرام اختتام پذیر ہوا تو تین بچے اول، دوئم، سوئم انعام کے حق دار ٹھہرے۔ جب انعامات تقسیم کرنے لگے تو قاری صاحب نے اپنی جیب سے تینوں بچوں کو 500`500 روپے خوش ہو کر انعام میں دیئے۔ جب پروگرام کے آخر پر جانے لگے مجھے ملے تو دو ہزار روپے میری جیب میں ڈال دیئے میں دیکھ کر پوچھا تو کہنے لگے کہ ایک ہزار آپ کیلئے نذرانہ ہے۔ اور ایک ہزار مسجد کی خدمت کیلئے رکھ لیں۔ میں نے بڑا انکار کیا کہ حضرت آپ رہنے دیں کہنے لگے نہیں یہ میں خوشی سے پیش کر رہا ہوں۔ آپ قبول فرمائیں۔ پھر میں نے مسکراتے ہوئے مزاحاً کہا کہ قاری صاحب پھر تو آپ کو ہر محفل میں بلانا چاہیے تاکہ آپ جاتے وقت نذرانہ لینے کی بجائے دیتے جایا کریں۔ مسکرا کر کہنے لگے کہ یہ نبی پاک ﷺ کے صدقے ہی سب کچھ ملتا ہے تو انہی کے نام پر ہی قربان ہے۔

مسلک اہلسنت کا اس قدر درد رکھنے والے تھے کہ کوئی بھی تہوار آتا مثلاً میلاد شریف، معراج النبی ﷺ، خلفائے اربعہ رضی اللہ عنہم کے ایام مبارکہ: یوم شہدائے، یوم سیدہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا، اماں جی عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا، یوم شہدائے کربلا، بزرگان دین کے اعراس مبارکہ خصوصاً سیدنا داتا گنج بخش علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ تو اپنے محلے کی مسجد گلاب مصطفیٰ میں بڑے تزک واحتشام کے ساتھ اہتمام فرماتے اور حضور سیدنا غوث پاک سرکار رحمۃ اللہ علیہ کی گیارہویں شریف تو ہر ماہ بڑی عقیدت ومحبت سے مناتے تھے کیونکہ مجھ ناچیز کو اکثر محافل پر مدعو کیا کرتے تھے۔ محفل پاک کے بعد واپسی پر ماشاء اللہ کافی سارا نذرانہ دیتے تھے۔ میں نے کئی مرتبہ عرض کیا کہ آپ تکلف نہ فرمایا کریں کیا ضرورت ہے تو فرماتے حضرت علماء اہلسنت کی خدمت کرنے سے اللہ ورسول ﷺ راضی ہوتے ہیں۔

قاری صاحب محترم بڑی وسیع الظرف آدمی تھے۔ علماء حقہ کی دل سے قدر کیا کرتے تھے۔ بلکہ ان کو پتہ چلتا کہ فلاں صاحب مسلک ہذا کی خدمت کر رہے ہے تو خوش ہوتے اور ان کی قدر کرتے۔ تالاب والی مسجد کے ساتھ دعوت اسلامی کا ایک چھوٹا سا مکتب ہے مجھے یاد ہے اکثر فون کیا کرتے کہ حضرت چشتی صاحب فلاں کتاب دعوت اسلامی نے نئی چھاپی ہے میری نظر سے ابھی گزری اگر آپ نے نہیں لی تو میں بطور تحفہ بھیج دیتا ہوں۔ قبول فرمائیں اور میرے لیئے دعا فرما دیں۔ (یہ ان کے الفاظ ہیں جو میں نے نقل کیئے ہیں)۔

فقیر راقم الحروف کی اہلیہ بھی جامعہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا میں ترجمہ وتفسیر پڑھاتی ہیں اور الحمد اللہ بیٹی بھی درس نظامی میں پڑھ رہی ہے تو قاری صاحب ناظم کی حیثیت سے تربیتی نشست کے نام ایک کلاس لیا کرتے تھے۔ پتہ چلا ہے کہ جب درس قرآن وحدیث شریف بیان فرماتے تو عقیدہ اہلسنت کی حقانیت واہمیت وتقویت پر بڑا زور دیتے۔ چونکہ انداز اور لہجہ ان کا بڑا موثر اور رقت انگیز ہوتا تھا۔ سیرت صحابہ پاک۔ امہات المومنین۔ بنات رسول ﷺ کے مقدس واقعات اور بزرگان کے ایمان افروز واقعات سے اپنی گفتگو کو مزین فرماتے اور کبھی کبھی تو عشق رسول کریم ﷺ کے واقعات سناتے سناتے اشک بار ہو جاتے تھے اور پھر پورے ماحول میں رقت وگریہ کا سماں بندھ جاتا جو کہ ایک مومن کیلئے بیداری عشق رسول ﷺ کا سبب ہوتا ہے۔ لکھنا تو بہت کچھ تھا لیکن طوالت تحریر کے ڈر سے اسی پر اکتفا کرتا ہوں۔

مکافات عمل ہے حق کی راہ ہے ہر کسی نے اس فانی دنیا سے کوچ کرنا ہے۔ ۱۶ فروری

۲۰۱۷ء بروز جمعرات کو اچانک حرکتِ قلب بند ہونے سے داعی اجل کو لبیک کہتے ہوئے اپنے کریم و عظیم غفور و رحیم رب کی بارگاہ میں حاضر ہو گئے۔ اُن کا جنازہ سانگلہ ہل کی تاریخ کے بڑے بڑے جنازوں میں سے تھا۔ ہزاروں آنکھیں اشک بار تھیں۔ ہزاروں دِل سوگوار۔ دیوانہ وار لوگ جنازے میں شرکت کے لیے دوڑ رہے تھے اور لوگوں کا ایک ٹھاٹھیں مارتا سمندر اس بات کی غمازی کر رہا تھا کہ قاری صاحب قبلہ ایک صالح مومن کی زندگی گزار کے گئے اور اس شعر کے مصداق ہیں کہ

دنیا اُتے رکھ تو بندیا ایسا بہن کھلون
کول رہوین تے لوکی ہسن ٹر جاوین تے رون

پھر ہزاروں آنسو برساتی آنکھوں کو چھوڑ یہ مہر و وفا کا پیکر اپنے مقام آخری تک پہنچا۔ دعا ہے کہ اللہ جل مجدہ الکریم ان کی زندگی کی ساری نیکیاں قبول کرے اور انہیں جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا فرمائے۔ آمین۔ دل سے دعا نکلتی ہے کہ

آسماں تیری لحد پر شبنم افشانی کرے
سبزہ نورستہ اس گھر کی نگہبانی کرے

(محمد عاصم ندیم چشتی)
خطیب مرکزی جامع مسجد سانگلہ ہل
خلیفہ مجاز درگاہ عالیہ اجمیر شریف (انڈیا)

# باتیں ان کی یاد رہیں گی

حکیم ڈاکٹر محمد سلیمان مجددی، ایم اے۔ پی ایچ ڈی فاضل درس نظامی

ایک شب میں نے عالم تصور میں لالٹین سے پوچھا کیوں جی! تم کو رات بھر جلنے سے کچھ تکلیف تو نہیں ہوتی، تو وہ بولی کہ آپ کا خطاب کس سے ہے، آیا بتی سے ہے یا تیل سے، ٹین کی ڈبیا سے یا کانچ کی چمنی سے، یا پھر پیتل کی اس تار سے جس کو ہاتھ میں لیکر لالٹین کو لٹکائے پھرتے ہیں، ارے میں تو بہت سے اجزاء کا مجموعہ ہوں!

لالٹین کے اس جواب نے مجھے متحیر کر دیا، اگر میں اپنے وجود کی لالٹین پر غور کر لیتا تو ٹین اور کانچ کے پنجرے سے یہ سوال نہ کرتا۔ جب میری سمجھ میں کچھ نہ آیا تو مجبوراً لال ٹین ہی سے پوچھا، میں خاکی انسان نہیں جانتا کہ تیرے کس جزو کو مخاطب کروں، اور کس کو لالٹین سمجھوں، یہ سن کر

لالٹین کی روشنی لرزی گویا وہ میری ناشناسی پر بے اختیار مسکرائی اور کہا اے نور خدا کے چراغ! لالٹین اس روشنی کا نام ہے جو بتی کے سر پر رات بھر چمکتی رہتی ہے۔ لالٹین اس شعلے کو کہتے ہیں جس کی خوراک تیل ہے اور جو اپنے دشمن تاریکی سے تمام شب لڑتا بھڑتا رہتا ہے۔ دن کے وقت اگرچہ یہ روشنی موجود نہیں ہوتی لیکن کانچ اور ٹین کا پنجرہ رات بھر اس کی ہم نشینی اور صحبت کی وجہ سے لالٹین ہی کہلانے لگتا ہے۔

اے ابن آدم! تیرے اندر بھی عرفان نفس کی ایک روشنی ہے۔ اگر تو اس کی قدر جانے اور اس کو پہچانے تو مخلوق خدا تیرے سب وجود کو روشنی کہنے لگے گے، خاک کا پتلا کوئی نہیں کہے گا۔ دیکھو! رب کریم کے اولیاء کو جو اپنے پروردگار کے قرب کی خواہش میں رات بھر کھڑے رہتے ہیں تو دن کے وقت بھی ان کو نور خدا سے علیحدہ نہیں سمجھا جاتا۔ یہاں تک کہ مرنے کے بعد بھی وہ اپنی اس شان سے محروم نہیں کردیئے جاتے بلکہ حیات طیبہ کا مظہر بن جاتے ہیں۔

اے بندہ خدا پہلے اپنے نفس کی چمنی کو صاف کرلے یعنی لباس ظاہری کو گندگی اور نجاست سے آلودہ نہ ہونے دے اس کے بعد ڈبیا میں صاف تیل بھر لے یعنی حلال روزی کا اہتمام کر، پھر دوسروں کے گھر کے اندھیروں کو اپنی ہستی کو جلا کر منور کردے تب تو بھی قندیل حقیقت اور فانوس ربانی بن جائے گا۔

مذکورہ بالا نگارشات خواجہ حسن نظامی کی فکر منور سے ماخوذ ہیں اور ہم نے انہیں اس لیے زینت قرطاس بنایا ہے کہ ہمارے ممدوح جناب قاری محمد حبیب قادری رضویہ کو خواجہ نظام الدین اولیاء سے بھی خاطر قلب حاصل تھا۔

بہ آں گروہ کہ از بادۂ وفا مستند
سلام ما بہ رسانید ہر کجا ہستند

انسانی لوح شعور پر کچھ شخصیتیں اس طرح اثر انداز ہوتی ہیں کہ زندگی میں ان کے ساتھ گزرتے گزارے ہوئے چند لمحات بھی ہمیشہ کیلئے نقش ہو جاتے ہیں۔ ہم حیات مستعار کی گونا گوں مصروفیات میں اس قدر محور ہو جاتے ہیں کہ پرانے رفقاء سے برسوں ملاقات نہیں ہو پاتی تاہم وہ ذہن کی گہرائیوں میں ضرور جاگزیں رہتے ہیں۔ ایسی ناقابل فراموش ہستیوں میں سے جب کسی کے دنیا چھوڑ جانے کی خبر ملتی ہے تو پھر ان کے ساتھ گزرے ہوئے ایام، فلم کی طرح آنکھوں کے سامنے چلنا شروع ہو جاتے ہیں۔ ہمارے ساتھ بھی ایسا ہی دل سوز واقعہ رونما ہوا ہے۔ ۱۰ فروری

بروز جمعہ ۲۰۱۷ء کو راقم الحروف جب قاری صاحب مرحوم کی مسجد گلاب مصطفیٰ میں خطبہ جمعہ کیلئے حاضر ہوا تو ادائیگی فرض نماز کے بعد جلدی کی وجہ سے ملاقات کیے بغیر ہی روانہ ہونے لگا تو آپ نے میرے پیچھے ایک نمازی کو بھیجا کہ کیوں جلدی ہے آج تو ارادہ تھا کہ بقیہ نماز کے بعد چائے کیلئے بیٹھیں گے لیکن میں نے معذوری ظاہر کرتے ہوئے آئندہ جمعہ کیلئے عرض کر دیا۔ مگر چند ایام بعد ہی انکی وفات کی خبر نے گویا ہمارے دل کو دکھ درد سے بھر دیا۔ سارا دن غم و ابتلا میں گزار دیا۔ شعور کی تختی پر کندہ ماضی کی یادوں نے چراغ روشن کر دیئے۔

کل اس کی آنکھ نے کیا زندہ گفتگو کی تھی
گماں تک نہ ہوا کہ وہ بچھڑنے والا ہے

قاری صاحب کو وصال کیے ہوئے ایک ماہ کا عرصہ گزرنے کو ہے ہم اپنے ممدوح و محترم کے ساتھ گزرے ہوئے ایام کو بھلا کیسے بھول سکتے ہیں۔

راستے مہکے، در و بام پر رونق آئی
موجِ بادِ سحر بن کے کوئی گھر سے چلا

مخدوم و محترم قاری صاحب نے زندگی بھر دین کیلئے کام کیا۔ شب و روز طالبان شریعت کی راہ نمائی کی۔ سینکڑوں لوگوں کو تلاوت قرآن پر لگا دیا۔ ہزاروں طالبات ان کے علم قرآن و شریعت سے روشناس ہوئیں لیکن آپ اپنا نام روشن کرنے کے حق میں نہ تھے۔ انہوں نے اپنی ذاتی تشہیر میں کبھی بھی رغبت اور دلچسپی نہیں لی۔ ان کی شہرت کا انتظام ان کی نا آمادگی کے باوجود ان کی شہرت کا سامان قدرت نے مہیا کر دیا کہ جب ان کی نماز جنازہ کی ادائیگی کیلئے ایک جہاں اُمڈ آیا تو اندازہ ہو رہا تھا جو زندگی بھر لوگوں کی نظروں سے پنہاں رہا آج نگاہ قدرت نے اس کی قدر لوگوں میں یوں عیاں کر دی ہے کہ ہر کوئی دل فگار ہو کر انکی نماز جنازہ کی ادائیگی کیلئے آ رہا ہے اور لوگ اتنی کثرت سے آئے کہ وسیع گراؤنڈ کشادگی کے باوجود تنگی داماں کا شکوہ کرتا نظر آ رہا تھا اور ایسا منظر بہت کم دیکھنے میں آتا ہے کہ ہر سو غم کی فضاء محسوس ہو رہی ہو۔

نگاہیں کاملوں پر پڑ ہی جاتی ہیں زمانے میں کہیں چھپتا ہے اکثر پھول پتیوں میں نہاں ہو کر کشادگی محبت سے پیدا ہوتی ہے اور محبت خود کشادہ ہے، یہ محبت ہی ہے جو ناہموار اور پُر خار راستوں کو ہموار گلباز کر دیتی ہے۔ ہمارے ممدوح قاری صاحب چشمہ محبت کے فیضاب تھے۔ دھیما پن ان کی پہچان تھی۔ نیاز مندی اور خلوص کے پیکر تھے۔ گویا آپ محنت کا سمبل اور علامت تھے جو

آخری دوائی تک خود برداشت کرتے تھے۔ اگر کسی مریض کی صورتحال خراب ہوتی تو مجھ سے مشورہ کرتے اور پوچھتے اس کا یہاں سے ہی مسئلہ حل ہو جائے گا یا فیصل آباد لے جانا پڑے گا۔ اگر فیصل آباد لے جانا پڑتا تو ایمبولینس خود کروا کے دیتے اور مکمل دوائیوں، ٹیسٹوں کے اخراجات خود برداشت کرتے جب تک وہ مریض کلی طور پر صحت یاب نہ ہو جاتا۔ روزانہ اس کے گھر جا کر یا فون پہ اس کا حال پوچھتے اور گھر والوں کو خوب تسلی دیتے۔ آپ نے پریشان نہیں ہونا کوئی بھی مسئلہ ہو مجھے بتائیں۔ ان شاء اللہ میں حل کرنے کی پوری کوشش کروں گا اور یہ صرف دعوے ہی نہیں بلکہ عمل کی حد تک ہوتا تھا۔

ڈاکٹر محمد ندیم رضوی صاحب ہی بیان کرتے ہیں کہ سانگلہ ہل کے مضافاتی گاؤں ہنجلی کے ایک سید زادے کو ریڑھ کی ہڈی کا مسئلہ تھا۔ اُس کا چیک اپ وقت پر کرواتے، دوائی وقت پر پہنچاتے اور اس کا مکمل علاج معالجہ کروایا۔ آخر میں اللہ تعالی نے اس کو صحت یابی عطا فرمائی۔ قاری صاحب رحمتہ اللہ علیہ اس کی صحت یابی کی خبر سن کر بہت زیادہ خوش ہوئے اور اللہ تعالی کا لاکھ لاکھ شکر ادا کیا۔

محترم محمد اشفاق احمد رضوی صاحب نے بیان کیا کہ: محلہ احمد آباد سانگلہ ہل کی ایک سید زادی جو کہ بیوہ تھیں، قاری صاحب رحمتہ اللہ علیہ ان کی خدمت نذرانہ وہدیہ کی صورت میں بہت زیادہ کیا کرتے۔

فوجی محمد افضل صاحب جو کہ قاری صاحب کے گھر کے قریب ہی رہتے ہیں ان کا فرمانا ہے کہ 2004ء میں میرا ایکسیڈنٹ ہوا اس کی مکمل ٹریٹ مینٹ قاری صاحب نے ہی کروائی، چیک اپ دوائیاں اور ڈاکٹروں کی فیسیں سب وہی ادا کرتے رہے۔ بدقسمتی سے 2010ء کو میرے پیٹ پر پکندر پھوڑا نکل آیا۔ لاہور سی ایم ایچ ہسپتال میں آپریشن کا فیصلہ ہوا۔ قاری صاحب نے ایمبولینس کروا کے دی اور باقی تمام اخراجات کی ذمہ داری اپنے اوپر لے لی۔ مجھے کہنے لگے فوجی صاحب! آپ نے پریشان نہیں ہونا جو بھی پریشانی ہو ایک بار مجھے ضرور اطلاع کیجئے گا۔ آپریشن ہوا مکمل خرچہ قاری صاحب نے ہی اٹھایا۔ اور فون پر مسلسل رابطے میں رہے اکثر پوچھتے پیسوں کی یا کسی اور چیز کی ضرورت ہو تو مجھے بتا دینا۔ میں انشاء اللہ بندوبست کر دیا کرونگا۔ میرے اب تک پانچ آپریشن ہو چکے ہیں لیکن میں نے اپنی جیب سے ایک روپیہ بھی نہیں لگایا۔ ہر مہینے دو مہینے بعد چیک اپ کیلئے لاہور جانا پڑتا تھا۔ قاری صاحب نے مجھے کہہ رکھا تھا جب چیک

اپ کیلئے لاہور جانا ہو تو ایک دو دن قبل مجھے آپ نے پتا دینا ہے۔ بندوبست ہو جایا کرے گا۔ روزانہ جامعہ جاتے آتے میرا حال پوچھتے رہتے تھے۔ جب میں بتاتا قاری صاحب! کل یا پرسوں لاہور چیک اپ کیلئے جانا ہے۔ مجھے فون کر کے کہتے آج میں آؤں گا۔ رات دس یا گیارہ بجے آکر ناخنوں سے دروازہ کھٹکھٹاتے میں کھولتا تو میرے ساتھ سلام دعا کرتے اور میرے ہاتھ میں چیک اپ، دوائیوں اور کرایہ کا خرچہ دے کر فوراً چلے جاتے۔ اکثر ان کی تیمارداری یا خدمت گزاری کا وقت یہ ہوتا یعنی یا تو صبح کی نماز پڑھانے سے قبل گھر سے سیدھے میرے پاس آتے تھوڑی دیر بیٹھتے تسلی دیتے کسی چیز کی ضرورت ہوتی تو پوچھ کر پھر جا کر نماز پڑھاتے۔ پھر عشاء کی نماز کے بعد تقریباً دس بجے کے قریب آتے۔ حسب سابق دروازہ کھٹکھٹاتے اور وہ چیز مجھے دیتے اور چلے جاتے۔ دروازہ اتنا آہستہ کھٹکھٹاتے کہ میرے گھر والوں تک کو علم نہ ہونے دیتے۔ میری انہوں نے اس انداز سے خدمت کی ہے کہ میرے گھر والوں نے بھی نہیں کی۔ میں مس کال دیتا تو فوراً بیک کال کرتے اور خیریت و حال پوچھتے۔ قاری صاحب نے 2010ء سے لے کر 2017ء اپنے وصال تک اس انداز سے میری خدمت کی کہ میرے محلہ داروں، ہمسایوں تو درکنار اکثر اوقات میرے گھر والوں کو بھی علم نہیں ہونے دیتے تھے۔

فوجی صاحب نے ہی بیان کیا کہ جب پہلی بار میرا لاہور CMH ہسپتال میں آپریشن تھا پیچھے میرے بیٹے عبدالرحمٰن پر ٹی۔ بی نے سخت حملہ کیا۔ میرے بچے کو لیکر فیصل آباد تک گئے۔ علاج میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھی لیکن وہ جانبر نہ ہو سکا اور اللہ تعالیٰ کو پیارا ہو گیا۔

فوجی صاحب کی اہلیہ محترمہ نے اپنے جذبات کا اظہار کچھ یوں کیا۔ قاری صاحب ولی تھے اللہ رسول کو راضی رکھا سب اہل محلّہ کو خوش رکھا۔ جس دن ان کا وصال ہوا محلّہ پر سکتہ کا عالم تھا ہر کوئی رو رہا تھا کیونکہ اگر قاری صاحب اہل محلّہ سے پیار و محبت کرتے تھے تو اہل محلّہ بھی ان سے بہت زیادہ محبت کرتے تھے اور کرتے ہیں۔ میرے ابو، امی فوت ہوئے، بیٹا عبدالرحمٰن فوت ہوا مگر جتنا دکھ اور افسوس مجھے قاری صاحب کے وصال پر ہوا ان تینوں پر بھی نہیں ہوا ہوگا!

کسی شاعر نے کہا ہے

ہستیاں جن کو زمین نے ہے بہت پیار دیا
آسماں کو بھی محبوب ہوئی جاتی ہیں

## ہمسایوں کے ساتھ حسن سلوک

اللہ تعالی نے قرآن پاک میں ماں باپ کی طرح پڑوسیوں کے ساتھ بھی احسان کا حکم دیا ہے۔(پارہ:۵ سورۃ النساء، آیت:۳۶)

حضرت سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

ما زال جبريل يو صيني بالجار حتى ظننت انه سيور ثه۔

ترجمہ: جبرائیل علیہ السلام ہمسائے کے حق میں مجھے برابر وصیت اور تاکید کرتے رہے یہاں تک کہ میں خیال کرنے لگا کہ وہ اس کو وارث قرار دے دیں گے"۔

(البخاری: الصحيح، كتاب الادب، باب: الوصاة بالجار، رقم الحديث: ۶۰۱۴

صفحه ۱۰۵۲ مطبوعه دار السلام للنشر والتوزيع الرياض)

حضرت سیدنا عبداللہ بن عمر بن العاص رضی اللہ عنہ نبی کریم ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

خير الجيران عند الله خير هم لجاره

ترجمہ: اللہ تعالیٰ کے نزدیک بہترین ہمسایہ وہ ہے جو اپنے ہمسایہ کیلئے بہتر ہو۔

(البخاری: الادب المفرد، باب: خير الجيران، رقم الحديث: ۱۱۵

صفحه ۵۳، مطبوعه قديمی كتب خانه مقابل آرام باغ كراچی)

حضرت سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! میرے دو پڑوسی ہیں کون سے پڑوسی کی طرف (پہلے) ہدیہ بھیجا کرو۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

الى اقربهما منك بابا۔

ترجمہ: جس کا دروازہ تجھ سے زیادہ قریب ہو، اس کی طرف پہلے ہدیہ بھیجا کرو۔

(البخاری:الصحيح، كتاب الادب، باب: حق الجوار فی قرب الابواب،

رقم الحديث:۶۰۲۰ صفحه ۱۰۵۲، مطبوعه دار السلام للنشر و التوزيع الرياض)

قاری صاحب رحمتہ اللہ علیہ ان احادیث مبارکہ پر پورے پورے عامل تھے اور بس یہیں تک نہیں کہ خود عمل کر لیا بلکہ مسجد و جامعہ میں ہمسائیوں سے حسن سلوک، صلہ رحمی اور ان کے حقوق کیا ہیں ان موضوعات پر اکثر دروس بھی دیا کرتے تھے۔

قاری صاحب رحمتہ اللہ علیہ کے ہمسایہ (جن کے گھر اور قاری صاحب کے گھر کی دیوار بھی سانجھی اور دروازے بالکل ساتھ ساتھ ہیں) وہ جناب سید اعجاز حسین شاہ صاحب بیان کرتے ہیں کہ: جب ہمارے محلہ اسلام پورہ میں گیس آئی تو قاری صاحب رحمتہ اللہ علیہ نے گیس میٹر لگوایا اور میں نہ لگوا سکا۔ قاری صاحب رحمتہ اللہ علیہ نے میٹر لگوا کر مجھے بلایا اور کہنے لگے شاہ جی آپ نے میٹر کیوں نہیں لگوایا؟ میں نے بتایا کہ قاری صاحب! حالات کچھ اجازت نہیں دے رہے تھے بس یہ کہنے کی دیر تھی کہ شہر گئے مکمل سامان لائے اور کہنے لگے شاہ جی آپ کے ہاں گیس کا کنکشن پہلے لگے گا اور میرے ہاں بعد میں اور پھر ایسا ہی ہوا۔ انہوں نے پہلے گیس کا کنکشن ہمارا لگوایا اور بعد میں اپنا لگوایا۔ میں نے کہا قاری صاحب آپ نے ہمارے لئے اتنی تکلیف کیوں کی ہے؟

کہنے لگے شاہ جی کیوں نہ کرتا آپ سے تو میرا دو طرح کا محبت کا تعلق ہے ایک تو آپ سید ہیں اور دوسرے میرے ہمسائے بھی ہیں۔ اگر میرے گھر گیس کا کنکشن پہلے لگتا تو قیامت کے دن سرکار کریم ﷺ مجھ سے پوچھ لیتے تمہارے ہمسایہ کے ہاں تو گیس کا کنکشن نہ لگ سکا اور وہ بھی میری اولاد کے ہاں اور تم نے لگوا لیا تو میں کیا جواب دیتا۔ میں آپ کی اس گفتگو کو سن کر بہت متاثر ہوا۔

اگر کسی ہمسائے کو کچھ تکلیف یا پریشانی ہوتی تو فوراً حل کرتے۔ جناب سید اعجاز حسین شاہ صاحب بیان کرتے ہیں ایک دفعہ مجھے دس ہزار کی اشد ضرورت تھی۔ میں نے قاری صاحب رحمتہ اللہ علیہ سے اظہار کیا اُس وقت تو خاموش ہو گئے شام کو میرے ہاں بیٹھک میں آئے۔ بیٹھے کچھ دیر باتیں ہوئیں اور پھر کہنے لگے شاہ جی اللہ کا ایک بندہ آپ کو نذرانہ پیش کرنا چاہتا ہے اور پھر وہ دس ہزار نکال کر میرے ہاتھ پر رکھ کر فرمایا قبول کریں۔ میں نے بڑا کہا لیکن قاری صاحب رحمتہ اللہ علیہ کی محبت کے سامنے میری ایک بھی نہ چلی۔ قاری صاحب رحمتہ اللہ علیہ نے کہا شاہ جی اگر ہم نے آپ کی خدمت ہی نہیں کرنی تو اور کس نے کرنی ہے۔

سید صاحب ہی بیان کرتے ہیں کہ 2000ء میں جب میں نے قربانی کی تو کھال قاری صاحب رحمتہ اللہ علیہ کو دی نہ لیتے تھے۔ میں نے کہا قاری صاحب دوسری مساجد کے اماموں کو لوگ کھالیں دیتے ہیں اس بار ہم بھی کھالیں آپ کو دیں گے۔ میرے اصرار کے سامنے اُن کی ایک نہ چلی۔ اُس وقت تو رکھ لی کچھ دنوں بعد آئے فرمانے لگے۔ شاہ جی اس بار کھالوں کا ریٹ مندا ہی رہا اور پھر اپنی جیب سے 2700 روپے نکال کر مجھے دیئے۔ میں نے کہا یہ کس چیز کے ہیں کہنے لگے۔ اُسی کھال کے میں نے کہا وہ تو میں نے آپ کو ہی دی تھی کہنے لگے شاہ جی یہ آپ کے پیسے

ہیں مجھے نہیں لگتے۔ میں نے کہا پھر ان کا کیا کیا جائے تو فرمانے لگے محلہ میں کسی ہمسایہ کو جو کہ غریب ہو اُس کو دے دیں۔ میں نے کہا تو پھر یہ کام آپ خود کریں تو انہوں نے دیگر کھالوں کے اور میری قربانی کی کھال کی رقم تمام ہمسائیوں میں تقسیم کردی جن کو وہ رقم شرعاً لگتی تھی۔

جناب سید اعجاز حسین شاہ صاحب ہی نے بتایا کہ ہمارے گھر میں ایک جامن کا درخت ہے جو کہ آدھا قاری صاحب کے گھر کی طرف جھکا ہوا ہے۔ جب جامن پکتے بچے اگر کچھ جامن توڑ لیتے یا چھڑی وغیرہ سے جامن جھاڑ لیتے تو ان سے ناراض ہوتے اور کہتے آپ کی ان حرکات کی وجہ سے اگر ہمسائے تکلیف محسوس کرتے ہوں تو پھر حالانکہ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

لا یدخل الجنة من لا یا من جارہ بوائقه۔

ترجمہ: وہ شخص جنت میں داخل نہ ہوگا جس کا پڑوسی اس کی بری حرکات سے محفوظ نہ ہو۔

(المسلم: الصحیح، کتاب الایمان، باب:بیان تحریم ایذاء الجبار، رقم الحدیث: ۱۷۲، صفحہ ۴۱، مطبوعہ دار السلام للنشرو التوزیع الریاض)

جب مجھے اس بات کا علم ہوا تو میں نے قاری صاحب سے کہا: جامن کے درخت کا جو حصہ آپ کے گھر کی طرف جھکا ہوا ہے۔ وہ آج سے آپ کا ہوا ہے۔ آپ چاہے تو توڑ توڑ کر اتاریں یا جھاڑ کر یہ آپ کی صواب دید ہے۔

## علماء وطلباء سے حسن سلوک

قاری صاحب رحمتہ اللہ علیہ کا علماء وطلباء سے حسن سلوک بھی دیدنی تھا۔ علماء کرام کی اپنے گھر اکثر دعوت کرتے ان کو اچھے اچھے کھانے کھلاتے اور واپسی پر خصوصی نذرانے وہدیے پیش کر کے رخصت کرتے۔ علماء کرام سے محبت کا عالم یہ تھا کہ محترم ڈاکٹر محمد ندیم رضوی صاحب بیان کرتے ہیں کہ: ایک دن مجھے فرمانے لگے ڈاکٹر صاحب میرا دل کرتا ہے کہ اس بار گیارہویں شریف کے جلوس میں استاذ العلماء والمدرسین، حضرت علامہ مولانا مفتی محمد ذوالفقار علی رضوی دامت برکاتھم العالیہ کیلئے جیپ کا بندوبست کیا جائے۔ وہ جیپ میں بیٹھ کر اس بار جلوس کی قیادت فرمائیں۔ پھر یہ عملاً بھی ایسے ہی ہوا کہ قاری صاحب رحمتہ اللہ علیہ نے مفتی صاحب کیلئے جیپ کا بندوبست کیا اور اس بار مفتی صاحب نے گیارہویں شریف کے جلوس کی قیادت جیپ میں بیٹھ کر کی۔ اس کے تمام اخراجات قاری صاحب رحمتہ اللہ علیہ نے اپنی جیب سے ادا کیے۔

مجاہد اہلسنت حضرت مولانا محمد شاہد رضا قادری رضوی صاحب (آف سرگودھا) بیان

کرتے ہیں جب مکتبۃ المدینہ پر کوئی نئی کتاب آتی فون کرتے اور پوچھنے کا انداز بھی بڑا نرالا ہی ہوتا تھا۔ پوچھتے حضرت آپ کے پاس فلاں کتاب ہے اگر میں کہتا نہیں ہے تو خرید کر رکھ لیتے جب سانگلہ ہل جانا ہوتا پیش کر دیتے۔ اسی طرح کئی اور علماء کرام سے بھی پوچھ لیتے اور پھر کسی طالب علم کو بھیج کر اس عالم دین کے گھر کتب پہنچا دیا کرتے تھے۔ آپ کا یہ معمول صرف علماء کرام تک ہی محدود نہ تھا بلکہ طلباء سے بھی حسن سلوک کا کچھ یہی انداز ہوتا تھا۔

راقم الحروف نے جن دنوں ماہنامہ اہلسنت گجرات میں مستقل طور پر لکھنا شروع کیا تو اکثر فون کر کے فرماتے میں نے آپ کا پورا مضمون پڑھا اور مجھے بہت پسند آیا ہے۔ شاید نہیں بلکہ یقیناً یہ آپ کا راقم کا حوصلہ بڑھانے کا اک خوبصورت انداز تھا۔ دسمبر 2014ء بمطابق صفر المظفر 1436ھ میں ماہنامہ اہلسنت گجرات میں راقم کا مضمون بعنوان ''شانِ اعلیٰ حضرت دیو بندی علماء کے قلم سے!'' اور اکتوبر نومبر 2015 میں۔ ''مقام رضا بزبان مخالفین رضا'' دو قسطوں میں شائع ہوئے۔ پڑھ کر اتنے خوش ہوئے کہ کئی عدد رسالے منگوا کر جامعہ کی معلمات و طالبات میں فری تقسیم بھی کئے اور مجھے فون کیا فرمانے لگے آپ کے ان مضامین کو پڑھ کر جامعہ کی تین طالبات نے اُن طالبات کو جو گمراہی میں دھنسنے والی تھیں راہ حق پر لانے میں کامیاب ہوئی ہیں۔ راقم نے شکرانے کے نوافل ادا فرمائے، مجھے فرمانے لگے اب آپ نے سانگلہ کب آنا ہے؟ راقم نے عرض کیا چند دنوں تک آنے کا ارادہ ہے فرمانے لگے جب آؤ تو مجھے ضرور مل کر جانا میں نے ہاں کر دی۔ ڈھیروں دعاؤں سے نوازا اگلی دفعہ جب ان کے گھر میری ان سے ملاقات ہوئی تو فرمانے لگے آپ کے پاس فتاویٰ رضویہ شریف موجود ہے۔ میں نے عرض کیا: نہیں تو فرمانے لگے اُس کی کبھی ضرورت ہی پیش نہیں آئی یا پھر کوئی اور وجہ ہے؟ میں نے عرض کیا۔ حضرت! فتاویٰ رضویہ شریف کی ضرورت کس کو نہ ہوگی؟ ضرورت تو ہے لیکن وسائل کی کمی کی وجہ سے خریدنے سے اب تک قاصر رہا ہوں۔ قاری صاحب اٹھے اپنی الماری سے فتاویٰ رضویہ شریف جو کہ ابھی انہوں نے چند ماہ قبل ہی۔ خریدا تھا نکال کر مجھے عطاء کر دیا۔ میں نے کافی کہا حضرت! آپ کو اس کی زیادہ ضرورت ہے۔ ان شاء اللہ میں خرید لوں گا۔ فرمانے لگے جس دن میں نے فون کیا تھا اس دن ہی میں نے یہ ارادہ کر لیا تھا کہ فتاویٰ رضویہ شریف میں تمہیں بطور انعام دوں گا۔ لیکن یہ پوچھا میں نے اس لئے ہے کہ شاید فتاویٰ رضویہ شریف پہلے ہی تمہارے پاس موجود ہو۔

اسی طرح جب فون کرتے اکثر پوچھا کرتے تھے کہ کسی کتاب کی ضرورت تو نہیں اگر

ضرورت ہوتی تو فوراً منگوا دیتے۔ اللہ تعالیٰ ان کی ان کاوشوں کو اپنی بارگاہ میں درجہ قبولیت عطا فرمائے اور انہیں اس کا بہترین اجر عطا فرمائے۔ آمین

جب ''خطبات شیر اہلسنت'' شائع ہوئے تو بھی بہت خوش ہوئے۔ راقم سے 30 نسخے قیمتاً منگوا کر جامعہ کی معلمات وطالبات میں تقسیم کیے۔ صاحبزادہ محمد علی حسن رضوی صاحب نے بیان کیا کہ: قاری صاحب متبع شریعت اور شریف النفس انسان تھے۔ پورے علاقہ کے لوگوں کو اپنی بہو بیٹیوں کو جامعہ کے پروگراموں میں بھرپور شرکت کیلئے بھیجنا آپ کی شرافت کی اعلیٰ دلیل ہے۔ قاری صاحب دین کے خادموں، علماء وطلباء سے گہری محبت کرتے تھے۔ انکی خدمت نقدی وتحفہ کی صورت میں بھی کرتے تھے۔ قاری صاحب جیسے لوگ مائیں روز جنم نہیں دیتیں۔

ہزاروں سال نرگس اپنی بے نوری پہ روتی ہے
بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ ور پیدا

## خوف خدا

قاری صاحب رحمتہ اللہ علیہ کی ذات میں خوف خدا بھی بہت زیادہ پایا جاتا تھا۔ اس پر صرف دو مثالیں ایک ابتدائی دور کی اور ایک بالکل زندگی کے آخری ایام کی پیش خدمت ہیں۔ جن کا مطالعہ کر کے قارئین قاری صاحب کے خوف خدا کو بہت ہی قریب سے محسوس کر سکتے ہیں۔ قاری صاحب رحمتہ اللہ علیہ کی والدہ صاحبہ بیان فرماتی ہیں کہ: میرا بیٹا حبیب جب ایف اے کا امتحان اعلیٰ نمبروں سے پاس کر چکا تو گورنمنٹ کی طرف سے اُس کا بطور ٹیچر پرائمری سکول میں تقرر ہوا مگر اُس نے یہ کہہ کر گورنمنٹ کی تنخواہوں میں اکثر سود کی رقم شامل ہوتی ہے۔ رشوت وغیرہ جیسی بیماریاں عام پائی جاتی ہیں۔ گورنمنٹ کی نوکری کرنے سے انکار کر دیا۔

قارئین! جس دور میں اور جب لوگ گورنمنٹ کی نوکریاں حاصل کرنے کیلئے لاکھوں روپے رشوت میں اُڑا دیتے ہوں۔ اس ماحول میں گورنمنٹ کی نوکری صرف اللہ رب العزت کے خوف سے اور اس کی معصیت ونافرمانی سے بچنے کیلئے گورنمنٹ نوکری کو لات مار دینا واقعی انسان کے خوف خدا کی اعلیٰ دلیل ہے۔

محترم حافظ محمد عمران صاحب نے راقم کو دیئے گئے انٹرویو میں بتایا کہ: آپ کے وصال سے چار یا پانچ روز قبل میں نے نیا موبائل خریدا، دیکھ کر پوچھنے لگے آپ کے پاس تو پہلے موبائل موجود تھا پھر نیا موبائل خریدنے کی کیا ضرورت محسوس ہوئی۔ میں نے عرض کیا پہلا میں نے بیچ دیا

ہے پوچھنے لگے کتنے کا خریدا تھا میں نے عرض کیا۔ 7 ہزار کا فرمایا بیچا کتنے کا ہے میں نے عرض کیا 12 ہزار کا، فرمانے لگے دیکھو آپ نے سات ہزار کا خریدا پھر اس کو اتنی دیر استعمال کیا۔ تمہیں چاہیے تھا کہ چھ ہزار میں بیچتے یا پھر ساڑھے چھ ہزار میں بیچتے یا پھر حد سات ہزار کا بیچتے تم نے تو پورے بارہ ہزار کا ہی بیچ ڈالا۔ دیکھو وہ جس کو آپ نے بیچا وہ آپ کا مسلمان بھائی ہے۔ اُس سے یہ زیادتی ہوئی ہے آپ کو اس سے یوں زیادتی نہیں کرنی چاہیے تھی۔ پتا نہیں اُس کے گھر کے معاملات کیسے چل رہے ہیں۔ فرمانے لگے میرا تو آپ کو مشورہ ہے۔ اُس کو بقیہ پانچ ہزار واپس کر دو دیکھنا وہ آپ کو جو دل سے دعا دے گا وہ تمہیں دنیا و آخرت میں بھی کام آئے گی۔ اللہ تعالیٰ آپ کو اس دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی اس کا نعم البدل عطا فرمائے گا۔ دیکھنا آپ کے اس عمل سے اللہ اور اس کا رسول ﷺ آپ سے کتنے خوش ہوتے ہیں۔

حافظ صاحب! کہتے ہیں کہ آپ کی ان باتوں نے اور بار بار تاکیداً کہنے نے مجھ پر خوب اثر کیا اور میں نے جب اس دکان دار کو وہ پانچ ہزار واپس کیا تو اس نے حیران ہو کر پوچھا یہ کس چیز کے ہیں۔ میں نے سب صورتحال کہہ سُنائی۔ اس کی زبان سے فوراً یہ الفاظ نکلے یقین نہیں آتا۔ اس دور میں بھی ایسے لوگ زمین پر موجود ہیں اور اس کی آنکھیں آپ کی مذکورہ باتیں سن کر نم ہو گئیں۔ کسی نے کیا خوب کہا ہے۔

اے خدا آسودہ جنت میں رہے وہ روح پاک
جس نے ساز زندگی میں سوز پیدا کر دیا

## احترام و اکرام سادات کرام

اہل محبت و عشق کے نزدیک ہر وہ چیز قابل تعظیم ہوتی ہے جسے محبوب کے ساتھ معمولی سی نسبت بھی حاصل ہو۔ یہی وجہ ہے کہ قاری صاحب سے نسبت رکھنے والی ہر شخصیت و ہستی خواہ وہ سرکار ﷺ کے والدین کریمین ہوں یا صحابہ کرام ہوں یا آپ کی اہلبیت عظام ہوں سے حد درجہ عقیدت و محبت رکھتے اور بے پناہ احترام فرماتے تو وہ آپ کے خون مبارک سادات کرام کی عزت و احترام کس انداز سے کرتے ہوں گے۔ ملاحظہ ہو

جناب سید اعجاز حسین شاہ صاحب بیان کرتے ہیں کہ قاری صاحب نے ساڑھے پندرہ ہزار کا قربانی کیلئے بکرا خریدا اور وہاں تھوڑی دیر کیلئے ٹھہر گئے۔ جس بچے کو بکرا گھر چھوڑ کر آنے کو کہا

تھا وہ غلطی سے بکرا ہمارے گھر چھوڑ گیا۔ میرے گھر والوں نے بھی اس لئے لے کر گھر باندھ لیا کہ میں بھی اُس دن باہر بکرا خریدنے کیلئے گیا ہوا تھا۔ گھر والوں نے سمجھا شاید ہمارا بکرا ہی آیا ہے۔ جب میں گھر واپس آیا تو گھر بندھا ہوا بکرا دیکھ کر میں بڑا حیران ہوا۔ میں نے گھر والوں سے پوچھا یہ بکرا کس کا ہے۔ انہوں نے کہا آپ نے نہیں بھیجا تھا۔ میں نے کہا نہیں تو پھر مجھے خیال آیا قاری صاحب نے بکرا نہ خریدا ہو جو غلطی سے طالب علم میرے گھر چھوڑ گیا ہے۔ میں نے فوراً قاری صاحب سے رابطہ کیا۔ قاری صاحب بکرا آپ نے خریدا ہے۔ قاری صاحب نے کہا جی ہاں میں نے ہی خریدا ہے۔ بچہ غلطی سے آپ کے گھر چھوڑ گیا ہے۔ میں نے کہا آپ دروازہ کھٹکھٹا کر لے لیتے۔ آپ نے کہا بس احترام سادات ہونے کی وجہ سے دروازہ کھٹکھٹانے کو جی نہیں چاہا کہیں آپ کو برا نہ لگے میں نے کہا ویسے بکرا بچوں کو بڑا پسند آیا ہے۔ مسکرا کر کہنے لگے تو شاہ جی آپ رکھ لیں میں اور خرید لوں گا۔ میں نے کہا کتنے کا خریدا کہنے لگے ساڑھے پندرہ ہزار کا وہ بکرا ہمیں دے دیا اور خود پھر اتنا ہی بڑا بکرا ساڑھے تیئس ہزار کا خریدا کیوں کہ عیدالاضحیٰ میں ایک دو دن رہنے کی وجہ سے ریٹ کافی بڑھ چکے تھے۔ لیکن اس کے باوجود چہرے پر شکن نہیں آیا۔

محترم سید حفیظ الحسن شاہ صاحب بیان کرتے ہیں کہ: اگر ان کے ساتھ سفر ہوتا تو سفر میں امیر قافلہ مجھے منتخب کرتے جب بھی نماز کا وقت آتا نماز بھی اصرار کر کے میری اقتداء میں ہی ادا کرتے۔ پوری زندگی میں بمشکل دو نمازیں بوجہ مجبوری پڑھائیں کیونکہ میں امامت کروا نہیں سکتا تھا۔

## قریبی احباب سے حسن سلوک

قریبی احباب سے حسن سلوک بھی قابل رشک ہوتا تھا ایک دو مثالیں پیش خدمت ہیں۔

ذمہ دار مکتبۃ المدینہ جناب محمد جمیل احمد عطاری صاحب نے بیان کیا کہ: آج سے تقریباً ڈیڑھ سال قبل کی بات ہے۔ میں جامع مسجد بلال محلہ احمد آباد میں صبح بچوں کو ناظرہ قرآن مجید پڑھاتا تھا کہ ان دنوں میرا موبائل گم ہو گیا۔ دوسرے دن قاری صاحب مکتبہ پر تشریف لائے تو فرمانے لگے جمیل صاحب خیریت تھی آپ کا موبائل بند جا رہا تھا۔ میں نے کہا قاری صاحب خیریت ہی ہے بس وہ موبائل گم ہو گیا ہے۔ اس کی وجہ سے رابطہ نہیں ہو سکا فوراً پڑھا: اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ اور پھر استفہامیہ انداز میں فرمانے لگے۔ آپ کو موبائل کی ضرورت تو ہو گی؟ میں نے کہا انشاءاللہ جلد خرید لوں گا۔ اگلے دن آئے اور جیب سے موبائل نکال کر مجھے دیا اور کہنے لگے

خریدنے کی ضرورت نہیں آپ اس کو استعمال کریں۔آج بھی میرے پاس وہی موبائل چل رہا ہے اوران کی پل پل یاددلاتا ہے۔

محترم صاحبزادہ پیر محمد ضیاء المصطفیٰ رضوی صاحب بیان کرتے ہیں کہ: مجاہد اہلسنت، حضرت مولانا محمد شاہد رضا قادری رضوی صاحب (آف سرگودھا) 27 جنوری 2017ء کو کراچی سے واپس سرگودھا آرہے تھے کہ روہڑی اسٹیشن پر قیام کے دوران موبائل چارجنگ پر لگایا لیکن اتارنے کا یاد نہ رہا اور ٹرین چل پڑی۔ ہمارا رابطہ ان سے منقطع ہوگیا اگلے دن وہ سانگلہ ہل آئے تو ہم نے وجہ پوچھی تو بتایا موبائل روہڑی اسٹیشن پر رہ گیا تھا۔قاری صاحب نے اپنی جیب سے موبائل نکالا اور اپنی سم نکال کر فوراً ان کو پیش کردیا۔محترم محمد شاہد رضوی صاحب نے بیان کیا کہ ہر سال بارہ ربیع الاول شریف کے حسین لمحات پر بارہ ربیع الاول شریف کی نسبت بارہ سو روپے اور خوشبو دیا کرتے تھے کئی بار ترجمہ کنزالایمان شریف اور بہار شریعت تحفہ میں دی۔

ڈاکٹر محمد ندیم رضوی صاحب بیان کرتے ہیں کہ آپ اکثر مجھے عمامہ شریف باندھنے کی ترغیب دیتے رہتے۔ پھر اس سال بارہ ربیع الاول شریف کے جلوس میں استعمال کرنے کیلئے سفید عمامہ شریف تحفہ میں پیش کیا جس کو جلوس میلاد النبی ﷺ کے موقع پر میں نے باندھا دیکھ کر بہت خوش ہوئے۔

راقم الحروف کو اسی سال جلوس میلاد النبی ﷺ میں آپ کے ہاتھوں میں ہاتھ ڈال کر آپ کے ساتھ چلنے کی سعادت حاصل رہی۔ان لمحات کو گزرے آج تقریباً اڑھائی ماہ ہونے کو ہیں مگر اب بھی محسوس ہوتا ہے جیسے کل کی بات ہے۔ بقول شاعر

ہاتھوں میں دے کر ہاتھ ابھی کل کی بات ہے
وہ چل رہے تھے ساتھ ابھی کل کی بات ہے

وہ گزرے ہوئے حسین لمحات میرے لئے لائق فخر ہیں کہ برے یا بھلے سہی مگر چند قدم یہ بھی ان کے ساتھ چلے ہیں۔

یہ فخر تو حاصل ہے برے ہیں کہ بھلے ہیں
دو چار قدم ہم بھی تیرے ساتھ چلے ہیں

جلوس جب تھانے والے چوک میں سے کمیٹی چوک کی طرف رواں دواں ہوا تو کچھ گفت وشنید بھی ہوتی رہی۔اُسی دوران قاری صاحب نے نعلین شریف کا ایک خوبصورت نقش جو کہ

ڈبیہ میں پیک تھا اور ایک شیشی عطر کی بطور تحفہ عطا کی جو کہ اُن کی یادوں کا گلشن مہکاتی رہیں گی۔

## دیارِ حبیب کی حاضری

کون سا مسلمان ہے جس کے دل میں مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ کی حاضری و زیارت کا شوق نہ مچلتا ہو۔ کون ہے جس کے دل میں مہبطِ انوار الٰہیہ کی حاضری کی تڑپ نہ ہو۔

قاری صاحب بکثرت درود و سلام کا وظیفہ کرتے اور نبی کریم ﷺ سے آپ کو انتہاء درجے کا عشق اور پیار تھا۔ جب بھی سرکار کریم ﷺ کا ذکر مبارک کرتے اکثر آپ کی آنکھیں نم ہو جایا کرتی تھی۔ اور آپ کے عشق رسالت کی بہترین دلیل آپ کا دین اسلام کی خاطر زندگی کا لمحہ لمحہ بسر فرمانا ہے۔ حضور پرنور ﷺ سے محبت اور پیار ایمان کی نشانی و علامت ہے۔ قاری صاحب نبی ﷺ سے عقیدت و محبت کو اپنے لئے سرمایہ حیات و افتخار جانتے تھے اور حضور پرنور ﷺ کی شان اور آن کی خاطر دل و جان سے قربان ہونے کیلئے ہر لمحہ تیار رہتے تھے۔

محترم محمد بلال حبیب قادری صاحب جگر گوشہ قاری صاحب رحمۃ اللہ علیہ بیان کرتے ہیں کہ جب کہ اہل محلہ میں سے کوئی حج یا عمرہ شریف کی سعادت کیلئے جاتا تو مجھے ہار لانے کو کہتے جب میں وہ ہار لاتا تو سب کے گلوں میں وہ ہار پہناتے اور ان کو ''رفیق الحرمین'' اور ''رفیق المعتمرین'' پیش کرتے اور مدینہ منورہ کے آداب سمجھاتے اور بیان کرتے ہوئے سیدی اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا یہ شعر

پھول کیا دیکھوں میری آنکھوں میں
دشت طیبہ کے خار پھرتے ہیں

اور شہنشاہ سخن برادر اعلیٰ حضرت مولانا حسن رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ کا شعر

خارِ صحرائے نبی پاؤں سے کیا کام تجھے
آ مری جاں مرے دل میں ہے رستہ تیرا

سناتے ہوئے آبدیدہ ہو جاتے اور ان کو رخصت کر کے گھر میں آ کر پھوٹ پھوٹ کر روتے اور عرض کرتے ''یارسول اللہ ﷺ مجھے بھی بلاؤ''

آپ کی یہ درد بھری آہیں اور فریادیں حضور ﷺ نے قبول کیں اور آپ کو 2011ء میں اپنے در اقدس کی حاضری کا شرف نصیب فرمایا۔ مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ کے ادب کا یہ عالم تھا کہ کبھی

بھی ایسا نہ ہوا کہ مکہ مدینہ منہ سے نکلا ہو جب بھی نام لیتے تو ''مکہ معظمہ'' اور ''مدینہ منورہ'' کہتے وہاں سے آئی ہوئی کھجور کی گٹھلی کبھی بھی نیچے نہیں پھینکی بلکہ سنبھال کر رکھتے پھینکنے کو بے ادبی سے تعبیر کرتے تھے۔

## تنگ دستوں سے حسن سلوک

روز قیامت اس شخص کو بھی اللہ تعالیٰ عزت بخشے گا جو شخص تنگ دست، مقروض کو مہلت دیتا تھا یا انہیں معاف کر دیتا تھا۔ حضرت سیدنا ابو ہریرۃ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: من انظر معسرا او وضع له، اظله الله یوم القیامة تحت ظل عرشه، یوم لا ظل الا ظله۔

ترجمہ: جو تنگ دست مقروض کو مہلت دے یا اس کے قرض ہی سے کچھ چھوڑ دے۔ اُسے اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اپنے عرش کے سائے تلے جگہ دے گا اور اس دن اللہ کے عرش کے علاوہ کوئی سایہ نہیں ہوگا۔''

(الترمذی: الجامع الصحیح، ابواب البیوع، باب: ماجاء فی انظار المعسر والرفق به، رقم الحدیث: ۱۳۰۶ صفحه ۳۱۶ مطبوعه دار السلام للنشر و التوزیع الریاض)

ایک دوسری روایت میں یہ الفاظ بھی آئے ہیں:

قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم: من احب ان یظله الله فی ظله فلینظر معسرا، اولیضع له۔

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو شخص یہ چاہے کہ اللہ تعالیٰ اسے (روز قیامت) عرش کا سایہ نصیب کرے اُسے چاہیے کہ وہ تنگدست مقروض کو مہلت دے یا اسے قرض معاف کر دے۔

(ابن ماجہ: السنن، کتاب الاحکام، باب: انظار المعسر، رقم الحدیث ۲۴۱۹، صفحہ ۳۳۵ مطبوعہ دار السلام للنشر و التوزیع الریاض)

سیدنا حذیفہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

مات رجل فقیل له: ما کنت تقول؟ قال: کنت ابایع الناس فاتجوز عن الموسر، و اخفف عن المعسر، فغفر له۔

قاری صاحب میں یہ وصف بھی بدرجہ اتم پایا جاتا تھا اگر کوئی تنگدست آپ سے قرض

مانگنا دے دیتے اور جلد واپس کرنے کا تقاضا بھی نہ کرتے تھے اگر محسوس کرتے کہ یہ شخص لیا گیا قرض واپس نہیں کر سکے گا تو اس کو قرض معاف کر دیا کرتے تھے اور مہلت کا عالم تو یہ ہوتا تھا کہ فرماتے جب تیرے پاس ہوں گے اُس وقت واپس دے دینا یہ کہہ کر دیا گیا قرض بھول جایا کرتے تھے اگر وہ دے دیتا تو صحیح ورنہ جلد واپس کرنے کا تقاضا مت کرتے۔

محترم حافظ محمد عمران صاحب بیان کرتے ہیں کہ: اکثر فرمایا کرتے تھے کہ اگر کسی کو قرض دو تو واپسی کیلئے اصرار مت کرو جتنے جتنے کر کے آپ کا وہ مسلمان بھائی دے چپ کر کے لے لو اور اگر محسوس کرو کہ یہ تو زیادہ ہی غریب ہے۔ اس کیلئے واپس کرنے کیلئے پیسے نہیں ہیں اگر دے گا تو کسی اور سے قرض لے کر دے گا تو اس کو کسی اور کا مقروض بننے سے بچاتے ہوئے اس کو ویسے ہی اللہ کی رضا کیلئے معاف کر دو۔

## بدمذہبوں سے نفرت

قرآن وسنت میں بدمذہبوں سے نفرت کرنے کی تعلیم ملتی ہے۔ قاری صاحب کی والدہ صاحبہ بیان کرتی ہیں کہ: ایک مرتبہ گاؤں (مہیس شمالی) میں غیر اہلسنت جماعت والے آئے۔ حبیب نے اُن کے پاس بیٹھنا شروع کر دیا۔ اس کا اثر بھی یہ ہوا کہ اس نے نماز کے بعد درود شریف پڑھنا چھوڑ دیا۔ والد صاحب کو پتا چلا تو سخت ناراض ہو کر گھر سے نکال دیا۔ رات گھر سے باہر رہا صبح والد سے معافی مانگی اور توبہ کی تو والد نے گھر آنے کی اجازت دے دی۔ اکثر اپنے بچوں اور تلامذہ کو یہ واقعہ سنا کر بدمذہبوں کی صحبت کے برے اثرات سے آگاہ کیا کرتا تھا۔

ڈاکٹر محمد ندیم رضوی صاحب بیان کرتے ہیں کہ قاری صاحب ہفتہ میں دو دن جامعہ میں درس دیا کرتے تھے جس میں اکثر بدمذہبوں سے بچنے کی ترغیب دلاتے ان کے برے عقائد و نظریات سنا سنا کر طالبات کے دلوں میں بدمذہبوں کی نفرت بڑھاتے تھے۔

حافظ محمد عمران صاحب بیان کرتے ہیں کہ: جب آپ کے ہاں چھوٹے بیٹے محمد مشتاق حبیب کی پیدائش ہوئی تو گھٹی کیلئے قاری صاحب کی والدہ صاحبہ کسی کی دکان سے لاعلمی کی وجہ سے بدعقیدہ کی دکان سے شہد لے آئیں تو آپ نے والدہ صاحبہ سے پوچھا کہاں سے شہد خریدا ہے تو آپ کی والدہ صاحبہ نے آپ کو بتایا کہ فلاں دکان سے خریدا ہے۔ آپ کہنے لگے امی جی وہ تو بدعقیدہ کی دکان ہے۔ میرے بیٹے کو گستاخ رسول کی دکان سے خریدے گئے شہد سے گھٹی مت دینا نحوست ہو گی اور پھر وہ شہد ضائع کر دیا گیا۔

محترم محمد اشفاق احمد رضوی صاحب بیان کرتے ہیں کہ بدمذہبوں سے سخت نفرت کرتے تھے کہ کبھی کسی بدمذہب سے نہ ہاتھ ملایا اور نہ کسی بدمذہب کے جنازے میں شریک ہوئے۔ بدمذہب سے نفرت کا یہ عالم تھا کہ بدمذہب کو دیکھتے ہی چہرے پر ناگواری محسوس کرتے ہوئے چہرہ پھیر لیا کرتے تھے۔

مزید یوں کہا: میں نے قاری صاحب کے ساتھ لمبا سفر صرف ایک ہی کیا جو سانگلہ ہل سے سیالکوٹ تک کا تھا۔ راستہ میں درود شریف پڑھتے اور ذکر کرتے ہی پایا۔ اگر کوئی بات کی تو وہ کی جو اچھی تھی ورنہ خاموش رہے۔ فضول گفتگو سے خود بھی پرہیز کرتے تھے اور دوسروں کو بھی اسی کی ہی تلقین فرماتے تھے۔ راستے میں بھی اگر کسی بدمذہب نے سلام کہا تو اس کا جواب نہیں دیا۔

## رمضان المبارک کے معمولات

رمضان المبارک کے معمولات کچھ یوں تھے

☆......سب سے پہلے وضو کر کے نماز تہجد ادا کرتے، پھر قرآن پاک کی تلاوت میں مصروف ہو جاتے، اس کے بعد سحری کرتے اور سنتیں ادا کر کے اور مسجد چلے جاتے وہاں جا کر نماز فجر پڑھاتے تھے۔

☆......نماز فجر کے بعد اکثر اوقات درس دینے کا معمول تھا۔

☆......نماز اشراق پڑھ کر کبھی تو فوری آرام کیلئے لیٹ جاتے اور اکثر اوقات قرآن پاک کی تلاوت ہی فرمایا کرتے تھے۔

☆......9 بجے نہا کر جامعہ چلے جاتے، 12:00 یا 12:30 بجے واپس آ جاتے کچھ دیر آرام کرنے کے بعد پھر وضو کر کے درود شریف پڑھنے کیلئے بیٹھ جاتے یا قرآن پاک کی تلاوت کرتے یہ سلسلہ ظہر کی اذان تک جاری رہتا۔

☆......ظہر کی اذان کے بعد گھر میں سنتیں ادا کرتے اور پھر مسجد میں چلے جاتے اور نماز ظہر پڑھاتے۔

☆......رمضان المبارک میں چھوٹے بچوں کو ناظرہ قرآن مجید پڑھانے کا سلسلہ نماز ظہر کے بعد ہوتا، بچوں کو پڑھانے بیٹھ جاتے اور ساتھ خود بھی تلاوت جاری رکھتے یہ سلسلہ کبھی کبھی تو نماز عصر تک جاری رہتا لیکن اکثر اوقات نماز عصر سے گھنٹہ ڈیڑھ گھنٹہ پہلے چھٹی کر دیتے۔

☆......نماز عصر کی جماعت کرواتے پھر اس کے بعد چھوٹی بچیوں کو ناظرہ قرآن مجید پڑھانے بیٹھ

جاتے اور یہ سلسلہ نماز مغرب سے آدھ پون گھنٹے پہلے ختم ہوتا۔

☆......گھر چلے جاتے بچوں اور بچیوں کو اور والدہ صاحبہ کو چٹائی پر بٹھا لیتے اور آدھے گھنٹے کی محفل کرتے جس میں تلاوت قرآن، نعت شریف پڑھنے والے کو انعام دیتے۔اس کے بعد سب کچھ جو پڑھا ہوتا تھا اس کا ایصال ثواب جمیع اُمت محمدیہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ایصال ثواب کرنے کا معمول تھا۔ یہ سلسلہ بالعموم تو جمیع اُمت محمدیہ کیلئے ہوتا مگر بالخصوص اُمت محمدیہ کے اُن لوگوں کیلئے ہوتا جن کیلئے پیچھے سے کوئی دعائے مغفرت وایصال ثواب کرنے والا نہ ہوتا تھا۔

☆......افطاری اکثر اوقات میں کھجور اور پانی سے گھر میں ہی کرتے تھے۔

☆......نماز مغرب کیلئے مسجد چلے جاتے، نماز مغرب پڑھاتے اس کے بعد فوراً گھر آجاتے کھانا کھاتے اُس کے بعد والدہ کے ساتھ بیٹھ جاتے اور قرآن شریف کی تلاوت شروع کر لیتے تقریباً نماز عشاء کی اذان تک یہ سلسلہ جاری رہتا پھر سنتیں گھر میں ہی ادا کرتے اور مسجد چلے جاتے۔

☆......مسجد میں نماز عشاء پڑھاتے اور اس کے بعد جس قاری صاحب کا اہتمام کیا گیا ہوتا نماز تراویح پڑھانے کیلئے وہ نماز تراویح پڑھاتا، اس کے بعد وتر خود پڑھاتے اس کے بعد دعا ہوتی اور گھر واپس تشریف لے آتے۔

☆......کچھ کمی بیشی کے ساتھ پورا رمضان المبارک یہی سلسلہ جاری رہتا۔

☆......تقریباً پچیس سے زائد گھروں مین رمضان المبارک میں راشن لے کر پہنچاتے تھے۔

☆......دوماہی مجلّہ ''صاحب لولاک'' سانگلہ ہل بابت جون، جولائی 2016ء میں قاری صاحب کی طرف سے دیے گئے اشتہار بعنوان ''سالانہ تقاریب مقدس برائے خواتین رمضان المبارک'' سے آپ کی یہ مصروفیت اور معمول بھی سامنے آتا ہے۔اس اشتہار کی تفصیل کچھ یوں ہے۔

☆......بوقت صبح 8 بجے سے دن گیارہ بجے تک بمقام جامعہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا للبنات

☆......3 رمضان المبارک یوم سیدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا

☆......10 رمضان المبارک یوم اُم المومنین سیدہ خدیجۃ الکبری رضی اللہ عنہا

☆......17 رمضان المبارک یوم شہدائے بدر

☆......18 رمضان المبارک یوم اُم المومنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا

☆......21 رمضان المبارک یوم سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ

## جمعۃ المبارک کے معمولات

قاری صاحب کے جمعۃ المبارک کے دن دیگر دنوں سے ہٹ کر یہ معمولات بھی تھے۔

☆...... جمعۃ المبارک کے دن نماز فجر کے بعد درس کی جگہ درود پاک کی مختصر محفل کرواتے جس میں سب احباب خاموشی سے بیٹھ کر اپنے آقا و مولیٰ ﷺ کی بارگاہ میں درود و سلام کے نذرانے پیش کرتے اور آخرت میں دعا ہوتی۔

صاحبزادہ محمد بلال حبیب قادری صاحب بیان کرتے ہیں کہ جب ابو جان نے یہ سلسلہ شروع کروایا تو ایک شخص کو خواب میں نبی کریم ﷺ کی زیارت ہوئی۔ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: قاری صاحب کو کہنا بہت اچھی محفل ہوتی ہے اس کو جاری رکھنا"۔

☆...... جمعۃ المبارک کے دن سنت کے مطابق غسل کرتے۔ خوشبو لگاتے اگر داڑھی کا خط یا بال وغیرہ کٹوانے ہوتے تو غسل سے قبل ہی کٹوا لیتے۔

☆...... جمعۃ المبارک کے دن ناخن کاٹنے کا بھی معمول تھا۔

☆...... جب جمعۃ المبارک کی تیاری مکمل ہو جاتی تو QTV پر حجۃ الکاملین، برہان الواصلین، امام الاولیاء، حضرت سیدنا داتا گنج بخش علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ کے مزار والی مسجد سے براہ راست ہونے والی نازش اہلسنت حضرت علامہ مولانا مفتی محمد رمضان سیالوی صاحب کا خطاب کچھ دیر بیٹھ کر سُن لیتے۔

☆...... اس کے بعد اپنے بڑے صاحبزادے محمد بلال حبیب قادری صاحب کے ساتھ مرکز اہلسنت، جامع مسجد مرکزی سنی رضوی (آستانہ عالیہ شیر اہلسنت رحمۃ اللہ علیہ) میں آ کر نماز جمعۃ المبارک ادا فرماتے۔

☆...... نماز جمعۃ المبارک کے بعد پڑھے جانے والے سلام رضا "مصطفیٰ جان رحمت پہ لاکھوں سلام میں" کھڑے ہو کر باادب حاضری پیش کرتے۔

☆...... راقم الحروف کئی بار ملاحظہ کر چکا ہے کہ اس کے بعد مناظر اسلام، شیر اہلسنت، خلیفہ حجۃ الاسلام، فیضان یافتہ محدث اعظم پاکستان حضرت علامہ مولانا مفتی محمد عنایت قادری رضوی حامدی رحمۃ اللہ علیہ کے مزار عالیہ پر حاضری اور دعا کا معمول تھا۔

☆...... پھر یہاں سے سیدھے قبرستان جاتے جہاں اپنے والد گرامی گوقدر کی قبر پر حاضری دینے کا معمول تھا اس کے مطابق وہاں حاضری دیتے اور دعا کر کے گھر آ جاتے۔

قاری صاحب کی والدہ ماجدہ بیان کرتی ہیں کہ "ہر جمعۃ المبارک کو اپنے والد اور بھائی

کی قبر پر باقاعدگی سے جایا کرتے تھے"۔ ہر جمعۃ المبارک کو والد کی قبر پر باقاعدگی سے جانا کتنا عظیم کام ہے اور باعث اجر وثواب ہے۔ ملاحظہ ہو نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا:

من زار قبر ابویه او احد هما فی کل جمعة غفر له و کتب برا

ترجمہ: جس شخص نے ہر جمعۃ المبارک کو اپنے والدین میں سے دونوں یا کسی ایک کی قبر کی زیارت کی تو اس کی بخشش کردی جاتی ہے اور اس کا نام نیکوکاروں میں لکھ دیا جاتا ہے۔

(الطبرانی: المعجم الاوسط، من اسمه محمد، رقم الحدیث: ۶۱۱۴

جلد ۴ صفحه ۳۲۱ مطبوعه دار الکتب العلمیه بیروت، لبنان)

☆......نماز عصر کی ادائیگی سے لیکر نماز مغرب تک اپنے مصلیٰ امامت پر بیٹھ کر بغیر کسی سے بولے اور گفتگو کیے درود شریف پڑھنے کا عرصہ بارہ تیرہ سال سے مسلسل معمول تھا۔ اس دوران آپ کا موبائل بھی بند ہی ہوا کرتا تھا۔ محترم حاجی محمد امین حبیبی صاحب بیان کرتے ہیں کہ اُن کے اس عمل مبارک کا علم ہونے پر جامعہ کی کئی طالبات نے بھی یہ حسین سلسلہ آپ کی زندگی میں ہی شروع کر لیا تھا۔

## روزانہ کے معمولات زندگی

قاری صاحب کے روزانہ کے معمولات کچھ ایسے ہوا کرتے تھے۔

☆......روزانہ 4:30 بجے اُٹھتے وضو کر کے نماز تہجد ادا کرتے تھے۔ نماز تہجد کی پابندی کا عالم یہ تھا کہ جس دن آپ کا وصال ہوا ہے اس دن بھی آپ نے نماز تہجد پڑھی ہوتی تھی۔

☆......اس کے بعد قرآن پاک کی تلاوت شروع کر دیا کرتے تھے جو اذان فجر تک جاری رہتی۔ اذان فجر کے بعد گھر میں ہی سنتیں ادا کرتے تھے۔

☆......پھر نماز فجر کے لئے مسجد چلے جاتے، اور نماز فجر کی جماعت کرواتے تھے۔

☆......نماز فجر کی ادائیگی کے بعد اکثر درس کا معمول ہوا کرتا تھا۔

☆......پھر چھوٹے بچوں کو ناظرہ قرآن مجید پڑھاتے تھے۔ آپ کے پاس ناظرہ قرآن پاک پڑھنے والے بچوں کی تعداد تقریباً 200 سو کے قریب تھی۔ یہ پڑھانے کا سلسلہ 7:45 تک جاری رہتا اس کے بعد گھر واپس آجاتے تھے۔

☆......نہاتے اور کھانا کھاتے اور اپنا سائیکل پکڑتے اور جامعہ فاطمۃ الزہراء للبنات میں پہنچ جاتے۔

☆......نماز ظہر جامعہ سے ملحقہ جامعہ مسجد تالاب والی میں ادا فرماتے تھے۔

☆...... جامعہ سے واپسی تقریباً 2:50 پر ہوا کرتی تھی۔ واپس پہنچ کر تھوڑی دیر آرام کر لیتے، اکثر اوقات دوپہر کا کھانا نہیں کھایا کرتے تھے۔

☆...... اذان عصر ہوتی اُٹھتے اور وضو کرتے سنتیں گھر میں ہی ادا کرنے کے بعد مسجد میں چلے جاتے تھے۔

☆...... مسجد میں نماز عصر کی جماعت کرواتے اور پھر چھوٹی بچیوں کو ناظرہ قرآن پاک پڑھاتے۔ بچیوں کی تعداد بھی سو کے لگ بھگ ضرور ہوا کرتی تھی۔ یہ معمول نماز مغرب سے چند منٹ قبل تک جاری رہتا تھا۔ اذان مغرب ہوتی اگر وضو تازہ کرنا ہوتا تو کر لیتے پھر نماز مغرب کی امامت کرواتے تھے۔

☆...... نماز مغرب کی ادائیگی کے بعد گھر واپس چلے جاتے اور کھانا کھاتے اور پھر اگر کوئی ملنے والا آجاتا تو اس کو کھانا کھلاتے اور اس کے ساتھ اذان عشاء تک کچھ گفتگو کر لیتے تھے۔

☆...... نماز عشاء کے لئے پھر وضو کرتے سنتیں گھر میں ہی ادا کرنے کے بعد مسجد میں چلے جاتے تھے۔

☆...... مسجد میں نماز عشاء کی امامت کروانے کے بعد پھر گھر واپس چلے جاتے تھے۔ پھر رات 10:00 بجے تک دینی کتب مثلاً بہار شریعت، فتاویٰ رضویہ وغیرہ کا مطالعہ فرماتے رہتے تھے۔

☆...... 10:30 بجے سونے کا معمول ہوا کرتا تھا۔

☆...... اکثر اوقات سنتیں اور نوافل اور نماز تہجد گھر میں پڑھنے کا معمول تھا۔

اتنے سخت معمولات کے باوجود محلّہ والوں کو مکمل وقت، جامعہ کو مکمل وقت، میٹنگ میں سب سے پہلے پہنچ جانا، گھریلو معاملات کو دیکھنا، شادی، محافل، جلوس، جنازہ، ختم اور تیمارداری کیلئے بھی وقت نکال لینا سمجھ سے ماوراء ہے۔

یہی بات محترم حاجی محمد امین حبیبی صاحب نے محترم سید حفیظ الحسن شاہ صاحب سے کہی اور ساتھ کہا کہ وہ ایک بندہ ہو کر دس بندوں جتنا کام کرتا تھا۔

شاہ صاحب یہ بات سن کر رو پڑے اور فرمایا: وہ اللہ کے ولی تھے، سب معاملات کو سلجھاتے تھے اکیلے ہوتے ہوئے بادی النظر تھے۔ اتنے سارے کام کوئی صاحب ولایت شخص ہی کر سکتا ہے۔ میں ان کو بڑی قریب سے ہو کر دیکھا ہے ان کو آنکھوں میں میل تک نہ تھی۔

## نقش نعلین حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت وعقیدت

نقش نعلین حضور سے محبت وعقیدت کا عالم یہ تھا کہ اگر جامعہ فاطمۃ الزھراء للبنات کے اس دفتر میں جائیں جہاں قاری صاحب بیٹھا کرتے تھے تو آپ کو ان کی کرسی کے اوپر دیوار پر لگے نقش نعلین حضور قاری صاحب کی کرسی پر سایہ فگن نظر آئیں گے اور اگر آپ کے گھر آجائیں تو بیٹھک میں جس صوفہ پر (بقول ان کے صاحبزادے محمد بلال حبیب قادری صاحب) بیٹھا کرتے تھے اس کے سامنے پڑی چارپائی پر بیٹھ کر ملاحظہ کریں تو نقش نعلین حضور ان کے صوفہ پر اپنے فیوض و برکات بکھیرتے نظر آئیں گے۔ اگر ان کی پگڑی (عمامہ شریف) کے اوپر کی جانب سے ملاحظہ کریں تو اس میں آپ کو نقش نعلین حضور ملے گا جو اس بات کا منہ بولتا ثبوت ہے کہ قاری صاحب ہر وقت نقش نعلین حضور کے سائے میں ہی رہا کرتے تھے۔ اگر ان کی سامنے والی جیب سے شجرہ شریف والی کاپی دیکھیں تو اس میں بھی سجا نقش نعلین حضور قاری صاحب کے قلب اطہر پر حکمرانی کرتا آپ کو نظر آئے گا۔ اسی طرح ان کو زندگی کے آخری گیارہویں شریف کے جلوس میں دیکھیں تو ان کے سر پر سجے سفید رنگ کے عمامہ شریف پر سنہری رنگ کا نقش نعلین حضور ان کی نقش نعلین حضور سے محبت و عقیدت کا اعلان کرتا نظر آتا ہے۔

حافظ محمد عمران صاحب بیان کرتے ہیں کہ: ربیع الاول شریف میں جب میں آپ کے ہاں آتا تو کافی مقدار میں گنبد خضری شریف اور نقش نعلین حضور دیتے اور فرماتے کے اپنے علاقے میں تقسیم کر دینا۔ ان شاء اللہ تعالیٰ آپ کو یہ دوسرے مسلمان بھائیوں تک پہنچانے کا اجر بھی ضرور ملے گا۔

حافظ صاحب نے ہی بیان کیا کہ شادی کے بعد جب ہمارے گھر آئے ہمارے کمرے میں لگی تصویریں دیکھ کر برہم ہوئے اور تصویریں اتارنے کو کہا ہم نے وہ تصویریں اتار دیں اور فرمانے لگے اگر تم اللہ تعالیٰ کی بارگاہ سے بیٹا چاہتے ہو تو آئندہ جب سانگلہ آؤ گے تو میں تمہیں نعلین پاک کے عکس دوں گا وہ آپ نے اپنے گھر میں لگا دینے ہیں۔ انشاء اللہ آپ کو نعلین پاک کے عکس و نقوش کی برکتوں اور رحمتوں سے اللہ تعالیٰ بیٹا عطا فرمائے گا۔ ہم نے ان سے لیکر گھر نعلین پاک کے عکس لگا دیئے۔ اللہ تعالیٰ نے بیٹا ہی عطا فرمایا۔

## موئے مبارک سے محبت وعقیدت

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم حضور نبی کریم ﷺ کے تبرکات کو حاصل کرنے کا کوئی موقع ضائع نہیں جانے دیتے تھے۔ جس چیز کو بھی آپ سے نسبت ہو جاتی اسے وہ دنیا و مافیہا سے عزیز تر جانتے۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے خود اپنے عمل سے صحابہ کرام کے اندر یہ شعور بیدار کر دیا تھا کہ وہ آپ کے آثار و تبرکات کو محفوظ رکھتے اور ان کی انتہائی تعظیم و تکریم کرتے اور ان سے برکت حاصل کرتے۔

حضرت سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ جب حضور نبی کریم ﷺ نے مقام جمرہ پر کنکریاں ماریں اور اپنے حصہ کی قربانی کر لی تو آپ نے سرانور کا دایاں حصہ حجام کے سامنے کر دیا۔ اس نے بال مبارک مونڈ دیئے پھر آپ نے حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ کو بلایا اور ان کو وہ موئے مبارک عطا فرمائے۔ اس کے بعد حجام کے سامنے بائیں جانب کی اور فرمایا: یہ بھی مونڈ و اس نے اس طرف کے بال مبارک بھی مونڈ دیئے۔ آپ نے وہ بال بھی حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ کو عطا فرمائے اور فرمایا: اقسمہ بین الناس ”یہ موئے لوگوں میں تقسیم کر دو“۔

(المسلم: الصحیح، کتاب الحج، باب: بیان ان السنتہ یوم النحران یرمی ثم ینحر ثم یحلق و الابتداء فی الحلق بالجانب الایمن من راس المحلوق، رقم الحدیث: ۳۱۵۵، ۵۴۸ مطبوعہ دار السلام للنشرو التوزیع الریاض)

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے دیکھا کہ والحلاق یحلقہ و اطاف بہ اصحابہ، فما یریدون ان تقع شعرۃ الا فی یدر جل کراس کی زیارت کا شرف بھی بخشا تھا۔ فرمانے لگے وہ موم مین ہے میں چاہتا ہوں میں ان کو کستوری میں رکھوں۔ آپ نے مجھے سب سے اعلیٰ قسم کی کستوری لا کر دینی ہے میں نے عرض کیا ان شاء اللہ جب بھی لاہور چکر لگتا ہے میں لے آؤں گا۔ چند دنوں بعد میں وہ کستوری لے آیا پھر وہ کستوری لینے کیلئے مکتبہ پر تشریف لائے۔ میں نے کستوری پیش کی بہت خوش ہوئے فرمانے لگے اب مزا آیا کرے گا۔ جب بھی موئے مبارک کی زیارت کیلئے غلاف کھولا کروں گا تو خوشبو کے ہلّے بھی آیا کریں گے۔ میں ان کا سرکار کریم ﷺ کے موئے مبارک کے ساتھ عشق دیکھ کر بہت متاثر ہوا۔

صاحبزادہ محمد علی حسن رضوی صاحب بیان کرتے ہیں کہ علماء بیان کرتے ہیں کہ درود شریف کی کثرت موئے مبارک کی غذا ہے۔ قاری صاحب موئے مبارک کے پاس بیٹھ کر کس قدر درود و سلام پڑھتے تھے اس کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ ابھی ان کے پاس موئے

مبارک کی تشریف آوری کو چار پانچ ماہ ہی ہوئے ہوں گے کہ میں نے زیارت کی تو اس موئے مبارک کی پانچ شاخیں نکلی ہوئی تھیں۔ راقم بیان کرتا ہے کہ درود وسلام سے قاری صاحب کے عشق و محبت کا عالم اور نظارہ ہر کوئی شخص ان کی مسجد میں جا کر کر سکتا ہے۔ 2002ء میں مسجد کی نئی تعمیر قاری صاحب کی نگرانی میں ہوئی۔ آپ نے مسجد کی پیشانی پر درود وسلام کے صیغے اتنے خوبصورت خط اور جلی حروف میں ٹائل پر لکھوا کر لگوائے ہیں جو کہ ان کی درود وسلام سے محبت کا منہ بولتا ثبوت ہیں۔

قاری صاحب کے جگر گوشہ محمد بلال حبیب قادری صاحب نے بیان کیا کہ جب کبھی بہت پریشان ہوتے تو موئے مبارک کو کھول کر ان کی زیارت کرتے تھے۔ یہ آپ کا پوری زندگی معمول رہا۔

## مخالف کی گواہی

محترم محمد شاہد رضوی صاحب نے بیان کیا کہ قاری صاحب کی وفات پر ''مرکزی جمعیت اہلحدیث تحصیل سانگلہ ہل'' کے سابق امیر محمد احمر نے کہا کہ ''سب معاملات کا تو مجھے علم نہیں لیکن نمازی بڑے پکے تھے اور اپنے مسلک پر بڑا عبور رکھنے والے اور غیور قسم کے متصلب سنی تھے۔ قاری صاحب رحمۃ اللہ علیہ بہت اچھے انسان تھے۔ ان کی وفات کی خبر نے دل غمگین کر دیا ہے۔ ان کی وفات تحصیل سانگلہ ہل کیلئے گہرے صدمہ سے کم نہیں ہے۔

## آخری ملاقات

قاری صاحب کے وصال سے ایک ہفتہ قبل میں قاری صاحب کے ہاں گیا مغرب کا وقت تھا مسجد میں ہی چلا گیا وضو کیا پہلی صف میں آپ کے پیچھے نماز مغرب ادا کی نماز کے بعد جب مصافحہ کیلئے آگے بڑھا تو معانقہ کرتے ہوئے فرمانے لگے ''آج تو چھاپا ہی مارا ہے'' آپ سے میں نے عرض کیا بس بتانا بھول گیا تھا معذرت! فرمانے لگے نہیں معذرت والی کون سی بات ہے آپ کا گھر ہے آپ جب چاہیں آسکتے ہیں۔ میں نے تو ویسے ہی مذاحاً کہہ دیا ہے۔ گھر لے گئے فرمانے لگے چاول پکے ہوئے ہیں آج گیارہویں شریف کا ختم تھا ناں! میں نے عرض کیا جی ہاں۔ تو فرمانے لگے چاولوں کے ساتھ روٹی بھی بنوالوں میں نے عرض کیا۔ حضرت آپ تکلف نہ کیا کریں فرمانے لگے آپ دین کے طالب علم ہو اور ساتھ میرے مہمان بھی ہو کچھ کھائے پیئے بغیر تو میں آپ کو جانے نہیں دونگا۔ جب ان کا اصرار کافی بڑھا تو میں نے عرض کیا چاول مجھے کافی پسند ہیں

ویسے بھی گیارہویں شریف کا تبرک ہیں وہی لے آئیں۔

کھانے کے ساتھ ساتھ کچھ اُمور پر گفتگو بھی ہوتی رہی۔عشاء سے قبل میں نے اجازت چاہی تو رات اپنے ہاں ٹھہرنے اور صبح مسجد میں درس دینے کا کافی اصرار کیا چونکہ مجھے کوئی ضروری کام تھا میں نے رات ٹھہرنے پہ معذرت چاہتے ہوئے اجازت چاہی تو کہنے لگے ٹھہرو میں "بلال" کو کہتا ہوں وہ آپ کو چھوڑ آتا ہے۔میں نے عرض کیا قاری صاحب میں پیدل ہی چلا جاتا ہوں کوئی بات نہیں۔فرمانے لگے تمہیں میرے ساتھ کوئی دنیاوی مطلب تو نہیں ہوتا پھر بھی مجھے ملنے کیلئے آتے ہو۔یہ تمہاری میرے ساتھ محبت ہے اتنا تو میرا بھی حق بنتا ہے ناں کہ تمہیں واپس جہاں تم نے جانا ہو ڈراپ کیا جائے۔اتنی دیر میں آپ کا صاحبزادہ محمد بلال حبیب قادری موٹر سائیکل لے آیا میں نے قاری صاحب کو پیلے رنگ کی قینچی والی جوتی استعمال کرتے ہوئے تو اکثر دیکھا ہی تھا میں نے عرض کیا قاری صاحب میں نے ایک روایت پڑھی ہے کہ پیلی جوتی سے غم دور ہوتا اور کالے رنگ کی جوتی پہننے سے غم آتا ہے۔آپ بھی پیلی جوتی اسی لئے پہنتے ہیں مسکرا پڑے۔آپ کا مسکرانا "ہاں" میں ہی تھا۔اور فرمانے لگے میں کالی جوتی پہننے کو جائز نہیں سمجھتا جب کبھی میں نے جوتے یا بوٹ وغیرہ لینے کیلئے جاتا ہوں تو دکان میں موجود ملازم مجھے جوتوں کے ڈیزائن دکھاتے ہوئے کالا جوتا بھی دکھادیں تو مالک دکان فوری طور پر ملازم کو کہہ دیتا ہے کہ آپ کو کتنی بار کہا ہے کہ قاری صاحب کو کالی جوتی نہ دکھایا کرو وہ کالی جوتی نہیں پہنتے۔اسی دوران ہی قاری صاحب نے ایک عطر کی شیشی اور کچھ نقدی میری جیب میں روکتے روکتے ڈال دی کیا علم تھا کہ آج قاری صاحب سے یہ میری آخری ملاقات ہوگی۔ مجھے ساری زندگی حسرت ہی رہے گی کہ میں ان کے ہاں رات ٹھہر جاتا اور مزید باتیں کر لیتا لیکن کیا کیا جائے۔قسمت میں اتنا وقت اور اتنی ہی باتیں کرنی لکھی تھیں۔اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ بوسیلہ مصطفیٰ ﷺ ان کے مرقد کو مزید پرنور فرمائے۔ آمین۔

لو جی ملاقات کا مقصد بتانا تو میں بھول ہی گیا۔راقم کی تین نئی کاوشیں تصنیف وتخریج کی صورت میں چھپ کر سامنے آئیں تو وہ قاری صاحب کو پیش کرنا اور دعائیں لینا ملاقات کا اصل مقصد تھا۔قاری صاحب کو (۱) مقالات اہلسنت (حصہ اول) (۲) عظمت درود وسلام (۳) الصارم الربانی علی اسراف القادیانی جس کی راقم نے تخریج وحواشی لکھے تھے۔پیش کیں تو ایک ایک

کر کے دیکھتے جاتے اور دعاؤں سے نوازتے جاتے تھے۔

## وصال

16 فروری 2017 بروز جمعرات کو معمول کے مطابق اٹھے، وضو کر کے نماز تہجد ادا فرمائی اور قرآن پاک کی تلاوت کرنے کیلئے بیٹھ گئے۔ اذان فجر ہوئی اٹھ کر گھر میں ہی فجر کی سنتیں ادا کیں اور مسجد میں چلے گئے نماز فجر کی امامت کروائی اور حسب معمول بچوں کو پڑھانے کیلئے بیٹھ گئے 6:20 منٹ پر سینے میں درد شروع ہوا اور گھر آ گئے درد لحہ لحہ بڑھ رہا تھا۔ گھر آئے تو والدہ ماجدہ ابھی مصلے پر ہی بیٹھی ہوئی تھیں ان کے قدموں میں آ کر بیٹھ گئے۔ درد کی شدت بڑھ رہی تھی۔ قاری صاحب کی پیشانی پسینہ سے مکمل طور پر بھیگ چکی تھی۔ والدہ کے قدموں اور ہاتھوں کو بوسہ دیا۔ والدہ نے ماتھے سے پسینہ پونچھا اور پیشانی کو بوسہ دیا۔ قاری صاحب نے اپنے بیٹے کو کہا۔ بلال ڈاکٹر ندیم صاحب کو کال ملاؤ پھر ڈاکٹر صاحب سے خود بات کی اور سب صورتحال بتائی۔ ڈاکٹر صاحب نے فوری ہسپتال جانے کو کہا اور خود بھی جلدی پہنچنے کا کہا۔ ڈاکٹر صاحب کہتے ہیں کہ جب مجھے فون آیا تو 6:32 منٹ ہو چکے تھے۔ ادھر والدہ سے دعائیں لے کر قاری صاحب اپنے بیٹے محمد بلال حبیب کے ساتھ موٹر سائیکل پر بیٹھ کر 6:45 منٹ پر ٹی ایچ کیو ہسپتال پہنچ گئے۔ ڈاکٹر صاحب کہتے ہیں کہ فوری ایمرجنسی میں منتقل کیا گیا اور ٹریٹمینٹ شروع ہو گیا۔ وہیں پر ای سی جی بھی ہوئی جو مکمل طور پر کلیئر تھی اس دوران میں 7:40 منٹ ہو چکے تھے لیکن کوئی دوائی اثر نہیں کر رہی تھی۔

اُلٹی ہو گئیں سب تدبیریں کچھ نہ دوا نے کام کیا
دیکھا اس بیماری دل نے آخر کام تمام کیا

## جنازہ

قاری صاحب کا جسد خاکی 2:30 پر جائے جنازہ پر پہنچ چکا تھا اور 2:30 منٹ سے لے کر 2:55 منٹ تک قاری صاحب کی خدمات دینی پر روشنی اور آپ کو خراج تحسین پیش کرنے کیلئے علماء اہلسنت و مشائخ کے خطابات ہوئے۔ سب سے پہلا خطاب حضرت علامہ مولانا پیر محمد عاصم ندیم چشتی صاحب (خلیفہ مجاز آستانہ عالیہ درگاہ اجمیر شریف) کا ہوا۔ اس کے بعد دعوت اسلامی کے تحصیل سانگلہ ہل کے نگران حاجی محمد عارف عطاری صاحب نے بیان کیا اور پھر صاحبزادہ پیر محمد ضیاء المصطفیٰ قادری رضوی صاحب (خلیفہ مجاز آستانہ عالیہ بریلی شریف) کا بیان ہوا۔ آخر میں

مجاہد اہلسنت حضرت مولانا محمد شاہد رضا رضوی صاحب (آف سرگودھا) نے ہچکچاتی ہوئی آواز میں قاری صاحب کی عظمت میں منقبت پیش کی اس کے بعد پورے 3:00 بجے آپ کے استاذ گرامی اور داماد محدث اعظم، استاذ العلماء والمدرسین حضرت مولانا مفتی محمد ذوالفقار علی رضوی صاحب دامت برکاتھم العالیہ نے نماز جنازہ پڑھایا اور جنازے کے بعد دعا بھی آپ نے ہی فرمائی۔ جب آپ کا جنازہ اٹھا تو کچھ یوں عالم تھا۔

بچھڑا کچھ اس ادا سے کہ رُت ہی بدل گئی
اک شخص سارے شہر کو ویران کر گیا

## سنت مصطفیٰ کے شیدائی

ہمارے قاری صاحب تو ایسی باکمال شخصیت ہیں جنہوں نے ایک مرتبہ اپنے درس و بیان کے دوران بمطابق موضوع ہمیں اپنے ایک ایسے روحانی امر سے آگاہ کیا جسکو سننے کے بعد ہم آپ پر رشک کرنے لگے اور ہمارے دل میں آپ کیلئے عزت واحترام کا مقام اور بھی بڑھ گیا۔ وہ عظیم امر یہ تھا کہ آپ نے فرمایا کہ اللہ عزوجل کے فضل کے ساتھ مین یہ بات کرر ہاہوں کہ میرے ذمے کوئی نماز قضا نہیں ہے۔ (سبحان اللہ) اس بات سے ہمیں یہ دلیل بھی ملتی ہے اور ہمارا عقیدہ بھی مضبوط ہوتا ہے کہ آپ ایک سچے، سچے محب اللہ والرسول صلی اللہ علیہ والہ وسلم تھے۔ اور با اعتبار، اخلاق وکردار، لہجہ وانداز، اعلیٰ درجے پر فائز ہیں کیونکہ سچی، پکی محبت تو یہی ہوتی ہے کہ انسان جس سے محبت کرتا ہے ہر لحاظ سے اسکی خوشی کا خیال رکھتا ہو۔ اور اس کے اپنے مال ومتاع کی بھی پرواہ نہ کرے اور سچے یار کی سچی یاری میں مست ہو جائے۔ اور اس کے ساتھ ساتھ اس کی اطاعت و فرمانبرداری کرے اور تمام حقوق کی پاسداری بھی کرے اور پھر جب وہ عشق کامل کی منزل اور اس کی بلندیوں کو چھونے لگے تو محبوب اپنے محب کا ہاتھ پکڑ کر خود اس کو آگے کی منازل طے کرواتا ہے تا کہ اس کیلئے انتھک محنتوں اور کاوشوں کے بعد اس کے لیے آسانی ہو جائے۔

بالکل اس طرح ہمارے قاری محترم اللہ عزوجل اور اس کے رسول ﷺ سے سچی، پکی محبت کرتے تھے اور ہر کام اسلام کے دائرے میں رہ کر، ہر حق کو مدنظر رکھ کر سنت مصطفائی کو دیکھتے ہوئے انجام دیتے تھے اور آپ کے نیک اعمال کی کثرت کے باعث اللہ عزوجل نے انہیں یہ عزت بخشی ہے کہ آج انکے اس دارفانی سے کوچ کر جانے کے بعد بھی انکے ذکر کے چشمے جاری کر رکھے

ہیں کیونکہ اللہ تعالیٰ نے ان پر اپنا فضل و کرم فرماتے ہوئے ان کے اس دنیا میں ہوتے ہوئے ہی ان کیلئے ان کے ذکر کو ہمیشہ تر و تازہ رکھنے کا وسیلہ پیدا کر دیا اور وہ وسیلہ باکمال گلشنِ جامعہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا ہے جس میں آپ کی زیر نگرانی اس جامعہ کی مہکتی ہوئی کلیوں نے خود قرآن سیکھا اور دوسری کلیوں کو قرآن سکھایا، علم پڑھا اور پڑھوایا گیا۔ طالبات کی تربیت کی گئی اور انکو انکی زندگیاں سنوارنے کا سنہری موقع دیا گیا۔ اولاً یہ کہ اس جامعہ کی نسبت سرورِ کائنات ﷺ کی لختِ جگر، خاتون جنت،، راحتِ احمد ﷺ سیدہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کی طرف ہے یعنی کہ ہمارے استاد محترم نے اس نسبت کا مقصد ہماری تربیت سے وابستہ کر رکھا ہے۔ یعنی کہ اگر نسبت بھلی ہوگی تو ہم بھی بھلے ہوں گے۔ (انشاء اللہ) اور ہم پر ہمیشہ ان کی رحمت اور جود و سخا کے بادل برستے رہیں گے ایسی عظیم سوچ رکھنے والے استاد کو میں تو اولیاء اللہ ہی کہوں گی۔ اور ان کی اس سوچ کا ان کے درس و بیان کے دوران ہم پر اثر ہوتا کہ جب بھی وہ ہمیں خاتون جنت سیدہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کے بے مثال پردے کے متعلق، ان کی بے تحاشا شرم و حیا کے متعلق، ان کے بلند و بالا اخلاق کے متعلق، انکے باکمال سیرت و کردار کے متعلق، انکی لاثانی مشقت کے متعلق اور ان کی جود و سخا اور صبر کے متعلق ہمیں آگاہی دیتے اور پھر ساتھ ہی ان کے متعلق ان کی زندگی کے اہم واقعات اور درخشندہ مثالوں سے بھی آگاہی دلاتے۔ تو ہمارے دل بھی انکی سنتوں پر عمل کرنے کیلئے کھل اُٹھتے بلکہ دل کی ہر ہر شاخ ایمان کی اُس مہکتی ہوئی کلی کی خوشبو سے مہک اُٹھتے اور ہم یہ عہد کرتے کہ ہم آج سے ہی ان جیسا پردہ، ان جیسی شرم و حیا، ان جیسا اخلاق، ان جیسا سیرت و کردار اور ان جیسی مشقت کریں گے اور اس درس و بیان کو سننے کے ساتھ ساتھ اس پر عمل پیرا ہو کر اس سے مستفید ہوں گے۔ اور اس پر عمل پیرا ہونے کی وجہ سے واقعی طور پر ہماری زندگیوں میں سدھار آنے لگا اور ہمارے اندر ایمان کا جذبہ اور بھی زیادہ ہو گیا۔ ان سب چیزوں کے رونما ہونے میں بنیادی حیثیت قاری صاحب کے لب و لہجہ و انداز کو حاصل ہے کیونکہ اگر اچھی سے اچھی بات بھی تلخ مزاجی سے کی جائے تو سننے والے پر اس کا کوئی اثر نہیں ہوتا اور اگر معمولی سے بھی معمولی بات محترم انداز سے کی جائے تو سننے والے پر موثر ثابت ہوتی ہے اور قاری صاحب تو ہر لحاظ اور ہر اعتبار سے موثر شخصیت تھے۔ اور ہمارے ہی لیے نہیں بلکہ ہر کسی کیلئے راہنما تھے۔ بس میں تو سمجھتی ہوں کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں ہماری رہنمائی کیلئے اور علم کی روشن روشن اور نورانی پتیوں کو جو بجھ گئیں تھیں انہیں دوبارہ سے روشن کرنے کیلئے بھیجا تھا اور اپنی اس بیش بہا اور انمول چیز کو وقت مقرر پر اپنے پاس بلا لیا۔ اس دار فانی سے تو ہر

کسی کو کوچ کرنا ہے بس فرق اتنا ہے کہ اگر کوئی بُرا شخص چلا جائے تو کہا جاتا ہے کہ شکر ہے اور اگر کوئی اچھا شخص اس دار فانی سے کوچ کر جائے تو ہر آنکھ اسکی یاد سے نم ہوتی ہے۔ ہر دل اس کی یاد سے غمزدہ ہوتا ہے اور ایسے محسوس ہوتا ہے کہ کوئی چیز جو ہمارے دل کے انتہائی قریب تھی نکال لی گئی ہو اور اس چیز کی تکلیف سدا محسوس کی جاتی ہو۔

موت سے کس کو دستگاری ہے
آج وہ کل ہماری باری ہے

(معلمہ...... عائشہ ناز۔ غلام رسول)

---

# چند یادیں۔ چند باتیں

میرے استاد محترم میرے رہبر میرے رہنما عاشق محبوب خدا صلی اللہ علیہ وسلم، فدائے غوث الوریٰ پاسبان مسلک رضا۔ صوفی باصفا۔ خلیفہ مجاز آستانہ عالیہ بریلی شریف۔ قاری محمد حبیب قادری رضوی کے اخلاق ومحاسن، دینی وملی خدمات کا احاطہ کرنا مشکل ہے۔ چند ایک پہلو پیش کرتے ہوئے اظہار عقیدت کی سعادت حاصل کر رہی ہوں۔ آپ باوقار اور انتہائی سادہ شخصیت کے مالک تھے اور انداز گفتار اتنا محبت بھرا کہ جو ایک مرتبہ ملاقات وزیارت کرتا وہ آپ کا ہی ہو کہ رہ جاتا۔ تدریسی فرائض سے ہٹ کر اگر طالبات سے ملاقات ہوئی یا فارغ التحصیل طالبات ملاقات کیلئے حاضر ہوتیں تو صوم وصلوٰۃ کی پابندی اور اپنے عقیدے کی پختگی پر زور دیتے۔ آقا علیہ الصلوۃ والسلام کے غلاموں سے اس قدر محبت تھی کہ ساری زندگی آپ رحمتہ اللہ علیہ کا یہ معمول تھا کہ جمعرات کو نوافل نماز بڑے اہتمام سے ادا فرماتے اور تمام عاشقان مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو ہدیہ تحفہ پیش کرتے اور طالبات کو بھی پڑھنے کی تلقین فرماتے اور یہ بات میں یقین سے عرض کر رہی ہوں کہ آپ کی یہ ادا رب کریم عزوجل کی بارگاہ میں مقبول تھی جب ہی تو آپ کو بھی خالق حقیقی سے ملنے کیلئے جمعرات کا دن ہی نصیب ہوا۔ آپ ذاتی شہرت سے اجتناب فرماتے بعض اوقات معلمات آپ کے اسم شریف کے ساتھ ناظم لگاتی تو آپ فرماتے بلکہ خادم جامعہ لکھو یہ آپ کی عاجزی و انکساری کا عالم تھا۔ آپ سادہ لباس پہنتے اور اپنے جامعہ کی معلمات اور متعلمات کو بھی سادگی سے زندگی بسر کرنے کی ترغیب دلاتے۔ آپ اکثر فرماتے بیٹا آپ کی مثال سفید چادر کی ہے جس پر ذرا

سادھبہ بھی بدنما نظر آئے گا۔آپ کی سابقہ طالبات کے بچی یا بچے کی پیدائش کے موقع پر نام تجویز کرواتی تو آپ اکثر اسلامی نام کو ہی تجویز فرماتے اور آپ فرمایا کرتے تھے کہ بچوں کے نام اچھے رکھا کریں نام کا شخصیت پر بڑا اثر ہوتا ہے۔

ایک مرتبہ کسی معاملے میں فیصلہ کرنا تھا تو معلمات نے کہا کہ آپ افسر ہیں جو فیصلہ کریں گے ہم مانیں گے تو فرمانے لگے میں افسر نہیں بلکہ میں تو یہاں کا خادم ہوں۔ اگر مجھے افسر اور خود میری ماتحت سمجھتی ہوں تو پھر یہاں نہ آیا کرو بلکہ گھر میں بیٹھ جاؤ اور اگر خود سرکار دو عالم ﷺ اور سیدہ نساء العالمین کی کنیزیں سمجھتی ہو تو یہاں آؤ اور خدمت دین کرو میرے قاری صاحب وہ ہستی ہیں جنہوں نے اپنا تن من، دھن، جان و مال اور تمام تر توجہات کا مرکز و محور اسی جامعہ کو بنایا اتنی خدمات کے باوجود بھی اپنے لیے افسر کا لفظ پسند نہ فرمایا۔

بزرگوں سے عقیدت، محبت اور ادب و احترام بجالانے کا عالم یہ تھا کہ ایک مرتبہ فرماتے ہیں کہ میں نماز ادا کر رہا تھا۔ غالباً نماز ظہر یا عصر کی تھی تو جب میں نماز ادا کر کے فارغ ہوا تو میرے استاد فرمانے لگے کہ بیٹا آپ نماز سے فارغ ہونے کے بعد سجدہ میں جا کر تین، پانچ یا جتنی مرتبہ چاہوں طاق عدد میں اللهم اغفرلی پڑھا کرو۔

فرماتے ہیں میں اس وقت ساتویں جماعت میں تھا۔اس دن سے لیکر آج تک میں نے اس عمل کو ترک نہیں کیا اور آج یہ بات آپ کو بتا رہا ہوں پتہ نہیں کہ کون اس عمل کو اختیار کر لے اور ہماری بخشش کا سبب بن جائے۔ دیگر خصائص کی طرح آپ کا ایک یہ بھی خاصہ تھا کہ بے جا کسی پر غصہ نہ فرماتے اور نہ ہی ناراضگی کا اظہار فرماتے۔ اگر کسی بات کی وجہ سے کسی سے ناراض ہو جاتے تو فقط اسی سے ناراض ہوتے اور باقی حاضرین پر غصہ کا اظہار نہ فرماتے بلکہ خوش مزاجی کا مظاہرہ فرماتے اور حسن اخلاق سے پیش آتے اور غلطی کرنے والی کو اس کی غلطی کا احساس دلاتے اور جلد ہی اسے معاف فرما دیتے سب سے اچھی بات یہ کہ وہ احساس کمتری اور احساس شرمندگی نہ ہونے دیتے۔

جامعہ میں آنے والیوں سے بھی بہت شفقت، الفت اور ہمدردی فرمایا کرتے تھے۔ فارغ التحصیل بچیوں کی حوصلہ افزائی بہت فرمایا کرتے اور انہیں بہت تسلی دیتے۔ فرمایا کرتے تھے کہ میں آپ کی عزت کیا کروں گا یہ دروازے یہ جامعہ آپ کے لئے ہر وقت کھلا ہے۔ آپ کا جب جی چاہے آپ آیا کریں اگر یہاں آپ کو کوئی نہ بھی بلائے عزت نہ بھی کرے تو میں آپ کی عزت کرونگا۔ میں آپ کا میکہ ہوں گویا کہ آپ بہت زیادہ قدر دان تھے۔ ماؤں، بہنوں اور بیٹیوں کی

بہت قدر فرمایا کرتے تھے۔

آپ کی توکل الی اللہ کی حد یہ تھی کہ ہمیشہ فرماتے طمع نہیں، منع نہیں، جمع نہیں اور یہ توکل خوف خدا اور فراخ دلی اللہ تعالیٰ کے ولیوں کا ہی خاصہ ہے۔

فرماتے کہ ہم کسی سے لالچ نہیں کرتے کبھی کسی کے آگے ہاتھ نہیں پھیلایا اور جب اللہ رب العزت نے عطا فرمادیا اور نواز دیا تو اسے فوراً راہ خدا میں خرچ فرمادیتے اور اسے جمع کرنے کا خیال تک نہیں کرتے اور اس بات کی دلیل تو میرے قاری صاحب کی سادہ لوح زندگی ہے۔ آپ کی یہ آرزو تھی کہ اللہ تعالیٰ مجھے غریب ہی رکھنا اور غریبوں کے ساتھ ہی رکھنا جب آپ درس دیا کرتے تو یہ دعا فرماتے تھے۔

اللھم احینی مسکینا و الحقنی مسکینا و حشرنی فی زمرة المساکینo

اے اللہ مجھے غریب ہونیکی حالت میں زندہ رکھنا غریب ہونے کی حالت میں موت دینا اور میرا حشر غریبوں کے ساتھ کرنا۔

یہی دعا ہے کہ جو میرے پیارے آقا مصطفیٰ ﷺ مانگا کرتے تھے اور یہی دعا میرے قاری صاحب کی تھی اور اللہ رب العزت نے آپ کے حق میں اس دعا کو قبول بھی فرمایا۔

قاری صاحب نے اپنی ہر ذمہ داری کو باخوبی نبھایا انہیں بچیوں کی تعلیم و تربیت کے ساتھ ساتھ اخلاقی بندی، سلیقہ شعائری کی بھی فکر رہتی وہ فرمایا کرتے تھے کہ اگر کوئی لڑکی اپنے میکے میں گھریلو کام کاج کو نہ سیکھے یا اس کی عادی نہ ہو اور پھوہڑ بدسلیقہ ہو تو سسرال والوں کی باتیں سننا پڑتی ہیں اور سسرال کی طرف سے مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے اور اگر کوئی لڑکی باسلیقہ ہو اور گھریلو کام کاج باخوابی سنبھالتی ہو تو سسرال والے اس کی تعریف کرتے ہیں۔ بالکل اسی طرح اگر کوئی دنیا میں اپنی اخرت کی تیاری نہیں کرتا تو اسے قبر میں بہت مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے کیونکہ جس طرح لڑکی میکے سے رخصت ہو کر سسرال جاتی ہے اسی طرح ہمیں بھی دنیا سے رخصت ہو کر قبر میں جانا ہے جس طرح ماں باپ اپنی اولاد کو سلیقہ مندی سکھاتے ہیں کہ اگلے گھر جانا ہے اسکی تیاری کرو بالکل اسی طرح قاری صاحب ایک شفیق باپ کی طرح ہمیں نماز، روزہ اور دیگر اعمال صالحہ کی تلقین کرتے کہ اگلا گھر ہمارا قبر ہے اس کی تیاری کرو۔

قاری صاحب ان لوگوں میں سے ہیں جنہوں نے فرائض کے علاوہ وہ کام بھی کیے جو ان پر فرض نہ تھے وہ انسان کتنا خوش نصیب ہوتا ہے جسکے پیچھے اس کے والدین پیرومرشد، اولاد،

شاگردوں، چاہنے والوں، دوست واحباب کی دعاؤں کے حصار میں ہو۔ سوچا ہے ایسا کیوں ہے؟ اس لیے جو اپنا فائدہ سوچے بنا صرف اور صرف اللہ کے لیے لوگوں سے بھلائی کرے کیونکہ جو لوگ پھول تقسیم کرتے ہیں ان کے ہاتھوں میں خوشبو ضرور رہ جاتی ہے۔

## منقبت

عشق نبی ﷺ کے جام پلا کے چلے گئے
بھٹکے ہوؤں کو راہ دکھا کر چلے گئے
روشن جنکی صورت تھی نور الٰہی گئے
سب کو اپنی دید کرا کر چلے گئے
دکھ بانٹتے تھے سبھی کے ماں باپ کی طرح
دکھ سارے اپنے سینے لگا کے چلے گئے
دنیا کی رنگینیوں میں جو سراپا غرق تھی
ایسی ہی بے شمار کو بچا کے چلے گئے
سرزمین سانگلہ ہل ہو یا اردگرد کی وادیاں
گھر گھر زہرا پاک کا فیض لوٹا کر چلے گئے
ڈھونڈا تھا جنہیں زمانے کی خاک چھان کر
وہ لوگ ہم نے ایک ہی سانس میں کھو دیئے
اپنے لیے تو سب ہی جیتے ہیں اس جہاں میں
ہے زندگی کا مقصد اوروں کے کام آنا

(ایمن قادری بنت دلاور حسین قادری)

آپ میں عشق مصطفیٰ ﷺ کوٹ کوٹ کر بھرا تھا۔ آپ محفل میلاد سجانے کے حوالے سے اپنی معلمات کو فرمایا کرتے جہاں بھی محفل میلاد سجاؤ کہ سننے والوں میں طلب باقی ہو اور مکمل کر دے کیونکہ میں گوارا نہیں کرتا کہ کوئی میرے سرکار ﷺ کا ذکر بیزاری سے سُنے۔

آپ کی زندگی کا ہر پہلو روز روشن کی طرح چمکدار ہے۔ جامعہ ھذا آپ کی آنکھوں کا تارا، دل کا چین اور روح کی تازگی تھا۔ آپ نے اپنی ساری زندگی گلشن زہراء کی آبیاری میں

گزاری۔ اپنی زندگی کے شب وروز اسی جامعہ کی ترقی کیلئے وقف کردیئے حتی کہ اسی ادارے کی خدمت کرتے کرتے آپ خالق حقیقی سے جاملے۔

خدمت کرتے تھے آپ انسانیت کی بے لوث
ہم سب کو بھی وہ ہی طریق سیکھا کر چلے گئے
تسکین قلب کا کرتے تھے سبھی کو میسر ماحول
ہم سب کے وہ عظیم رہنما بن کر چلے گئے

ہماری خواہش ہے کہ یہ دعا کہ دے انہیں خدا دربار نبی ﷺ میں جگہ اور ہم سب کی بھی یہی تمنا بنا کر چلے گئے۔

(معلمہ لبنیٰ قادری بنت نعمت علی، معلمہ ایمن قادری بنت دلاور حسین قادری، معلمہ روبیحہ عروج بنت کرامت علی، معلمہ راشدہ افضال بنت محمد افضال، معلمات سعدیہ صدیقی بنت محمد اعظم، مدیحہ رفیق بنت محمد رفیق)

# باکمال شخصیت

(اتفاق احمد، فائزہ اتفاق......معلمات)

السلام علیکم!

میرے استاد محترم عزت مآب جناب محترم قاری حبیب قادری رضوی رحمۃ اللہ علیہ کی زندگی کے پہلوؤں کو سمیٹنا بہت مشکل ہے وہ ہر طرح سے باکمال تھے۔ سیرت کے لحاظ سے، اخلاق کے لحاظ سے، گفتگو کے لحاظ سے، غرض کے ہر لحاظ سے جامعہ میں موجود طالبات کی تربیت ہمیشہ بہت اچھے انداز میں فرماتے انکی اخلاقی تربیت دینی معاملات کا حوالہ دے کر فرماتے ایک مرتبہ درس کے دوران آپ بچیوں سے فرمانے لگے۔

"جس طرح ماں باپ کے گھر میں جن بچیوں کو کام کرنے کی عادت ہو تو وہ اگلے گھر یعنی سسرال میں خوش رہتی ہیں بالکل اسی طرح یہ دنیا بھی ایک گھر ہے اور ہمارا دوسرا گھر قبر ہے اگر اس دنیا میں ہم اپنی زندگی اللہ پاک کے احکامات کے مطابق گزاریں گے تو ہم اپنے گھر یعنی قبر میں آرام سے رہ سکیں گے ہمیں کوئی مشکل نہ ہوگی"۔

اور اگر انکے اخلاق کے حوالے سے بات کی جائے تو آپ ہمیشہ سب سے بہت نرم انداز سے پیش آتے۔ بچیوں میں سے اگر کوئی غلطی کرتا تو آپ علیحدگی میں ہمیشہ اسکی اصلاح فرما دیتے۔ دوسروں کے سامنے اسے بالکل بھی شرمندہ نہ ہونے دیتے۔ ہمیشہ صبر و تحمل سے کام لیتے اور اگر معلمات کے حوالے سے بات کی جائے تو ان کے ساتھ بھی ان کا رویہ بہت شفقت والا تھا۔ وہ ہمارے لیئے ہمارے والدین سے بھی بڑھ کر تھے۔ والدین کی طرح انکا دست شفقت ہمیشہ ہمارے سر پر رہا اور انشاء اللہ ہمیشہ رہے گا۔ ہم میں سے بھی اگر کسی کی اصلاح فرمانا چاہتے تو علیحدگی میں فرماتے تاکہ دوسروں کے سامنے ہماری عزت نفس مجروح نہ ہو۔

جامعہ میں اگر کوئی بچی ایسی ہوتی جن کے مالی حالات ٹھیک نہ ہوتے تو آپ اس کی مدد فرماتے اور سب سے بڑی بات کہ اس کے متعلق کسی کے سامنے کوئی بات نہ کرتے اور علیحدگی میں اور پوشیدگی سے اس بچی کی ضروریات کو پورا فرماتے اس کے علاوہ درس و بیان کے دوران بچیوں سے سوال پوچھتے اور صحیح جواب دینے پر ان کو اسلامی کتب کی شکل میں انعام سے نوازتے جس سے بچیاں خوش بھی ہو جاتیں ان کی حوصلہ افزائی بھی ہوتی اور آئندہ دھیان سے بیان سننے کا جذبہ بھی پیدا ہوتا۔ انکے ساتھ ہمارا جو وقت گزرا وہ گولڈن نہیں بلکہ ہیرے سے بھی زیادہ قیمتی تھا جسکا ہمیں پتہ ہی نہ چلا کہ وہ کب اور کیسے گزر گیا۔ بظاہر تو وہ اس دنیا میں نہیں مگر ہمارے دلوں میں ابھی بھی زندہ ہیں اور ہمیشہ زندہ رہیں گے۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ اللہ پاک انکے درجات بہت بلند فرمائے اور آقا ﷺ کا پڑوس عطا فرمائے۔

(نازیہ الیاس)

## ایک عظیم انسان

یوں تو خدا نے بہت ساری قوموں اور انسانوں کو تخلیق دی ہے۔ سب ہی اپنی حیثیت کے مطابق اوڑھتے، خرچتے اور لوٹاتے ہیں۔ کوئی دولت کی موجودگی کی وجہ سے اپنی گردن اکڑا کر چلتا ہے تو کوئی صاحب ثروت ہونے کے باوجود بھی خدا کا شکر ادا کرتے ہوئے عاجزی و انکساری سے کام لیتا ہے۔ انہی شخصیتوں میں میرے روحانی والد گرامی معزز و محترم جناب ''محمد حبیب قادری رضوی صاحب'' ایک ایسی شخصیت کے حامل تھے جن کے پاس خدا کی نعمتوں اور رحمتوں کا انبار جمع تھا لیکن اس کے باوجود انہوں نے اپنی زندگی کو سادہ لوحی سے بسر کیا۔

آپ کی نیکیاں زندہ
آپ کی خوبیاں باقی

قدرت نے قاری صاحب کو بہت سی خوبیاں عطا کی تھیں۔ وجاہت وذہانت خوش بیانی اور فیاضی ان کی عام اور ممتاز صفات تھیں۔ بچوں پر شفقت اور محبت ان کی شخصیت کا خاصہ تھی۔ کئی مرتبہ محفل نعت یا بیان کے دوران کوئی چھوٹا بچہ کھڑا ہو کے یا بیٹھے کچھ پکارتا تو قاری صاحب کے لب مسکرا اٹھتے اور بچے کو پاس بلا کر اپنے پاس سے کچھ تحفہ دیتے اور بچہ مہکتے پھول کی طرح واپس اپنی جگہ پر چلا جاتا۔ میں نے انہیں آج تک کسی بھی بچے کو ڈانٹتے اور مارتے نہیں دیکھا۔ انسان غلطیوں کا پتلہ ہے۔ قاری صاحب کسی بھی بچے کو غلطی پر ڈانٹنے اور جھڑ کنے کی بجائے صحیح کام کی طرف اس کی اصلاح فرماتے۔ سب ان کی نرمی بھری آواز سے ہی متاثر ہو جاتے بلکہ میں تو سمجھتی ہوں اُن کا اصلاح کرنے کا انداز بھی خاصا ایمان افروز ہوا کرتا تھا۔ وہ ہر حال میں خدا کا شکر ادا کرتے خدا کی ذات پر بھروسہ اُن کے اندر کوٹ کوٹ کر بھرا ہوا تھا۔ درود وسلام ان کی زبان کا شیوہ تھا۔ غریبوں، مسکینوں اور محتاجوں کی مدد کو اولین ترجیح دیتے۔ اصول وضوابط کے پکے۔ نرم مگر بارعب شخصیت تھے وہ جوہر کامل تھے۔ ان کا ذہن ایسا پارسا، ان کی طبیعت ایسی حاضر اور معاملات اور واقعات پر ایسا عبور حاصل تھا کہ بڑے پیچیدہ معاملات کو باتوں باتوں میں سلجھا دیتے تھے۔ قاری صاحب کو ابتداء ہی سے مذہبی لگاؤ تھا۔

یوں تو انفرادی اور اجتماعی حیثیت سے ان کے سانگلہ ہل اور اہل سانگلہ ہل پر بے شمار احسانات تھے لیکن چند چیزیں خاص کر ان کی یادگار ہیں ان میں ایک عظیم یادگار جامعہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا ہے۔

اکیلا چلا تھا میں جانب منزل مگر
لوگ ملتے گئے اور کارواں بنتا گیا

اللہ تعالیٰ کی قربت ومعرفت کو پانا، اپنے نفس کا خاتمہ کرنا ہے اور یہ کام صرف بہادر اور مردانہ وار لوگ ہی کر سکتے ہیں۔ یہ تمام انسانوں کے بس کی بات نہیں اور مجھے فخر ہے کہ انہوں نے یہ مقام بھی پایا۔ ان کی سیرت سنتِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور قلب نور الہدیٰ کی روشنی سے منور تھا۔

وہ ایک علم کا بہتا دریا تھا جس نے جتنا چاہا۔ اُن سے سیراب ہوا۔ ان کا یہ فیض آج بھی جاری وساری ہے۔ خدا عزوجل ان کی بے حساب مغفرت فرمائے اور ان کے صدقے ہمیں بھی

بخش دے۔(آمین بجاہ النبی الامین ﷺ)

---

# پاسبان مسلک اعلیٰ حضرت

آج میں آپ کو ایسی شخصیت کے بارے میں بتانا چاہتی ہوں جنکے اس دنیا سے چلے جانے سے ہمارے جامعہ سمیت ہمارے شہر میں قیامت سی برپا ہوگئی۔

کوئی بھی اس حقیقت کو تسلیم کرنے کو تیار نہیں تھا۔ وہ ہمارے جامعہ کی عظیم ترین شخصیت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت مطہرہ کے پیروکار، فرض نمازوں کے پابند، اللہ تعالیٰ کا قرب حاصل کرنے کا ذریعہ نوافل پڑھنے کے پابند، شریعت کے احکام کے پیروکار، خوف الٰہی میں رونے والے، تقوی وپرہیزگاری کے مالک، اللہ تعالیٰ کے مقرب، نبی کریم ﷺ پر درود پاک پڑھنے کی پیاری میٹھی عادت کے مالک، دوسروں کو بھی اس کی ترغیب دِینے والے، نیکی کرنے اور دوسروں کو بھی نیکی کی دعوت دینے والے ہمارے اُستاد محترم قاری محمد حبیب قادری رضوی (رحمتہ اللہ علیہ) تھے۔

ہر مسکین۔محتاج کی مدد بمصداق اس حدیث کے کرتے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ اپنے صدقہ کو پوشیدہ کرو یہاں تک کہ تمہارے بائیں ہاتھ کو بھی پتہ نہ چلے کہ تمہارے دائیں ہاتھ نے کیا خرچ کیا ہے جب ہم اپنے جامعہ (دنیاوی جنت جیسی سرزمین) میں آئے تھے ہمارا حال اس طرح تھا جس طرح کوئی مبتدی دین کی سمجھ حاصل کرتا ہے اور اس کو سب سے پہلے اپنا عقیدہ پکا کرنے کی ضرورت ہوتی ہے۔ ہمارے قاری صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے ہمارا شروع میں بھی عقیدہ پکا کیا اور جاتے وقت آخر میں بھی عقیدہ ہی پکا کر کے گئے ہیں۔

اور وہ ایسے شفیق، مہربان، نرم دل، رحم دل انسان تھے کہ انہوں نے ہماری تربیت اپنی حقیقی بیٹیوں سے بڑھ کر کی اور ویسے بھی وہ ہمارے روحانی باپ ہیں اور جسمانیت سے زیادہ روحانیت کا رشتہ گہرا ہوتا ہے اور دین کی خدمت تو انہوں نے دل وجان سے بڑھ کر تھی۔ انہوں نے دُنیاوی پریشانیوں کو پیچھے چھوڑ کر اُخروی نوازشوں آقا علیہ السلام کی شفاعت کو پیش نظر رکھتے ہوئے دین کی خدمت کی اور آج ہر چھوٹے بچے سے لیکر بڑے جوان بوڑھے تک انکی اس دین کی خدمت پر فخر کرتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ انکے مہکتے، دَمکتے، مَہلتے، پھولتے باغ (ہمارے جامعہ) کو ہمیشہ انکی روحانیت سے فیض یاب فرمائے اور انہیں دنیا میں سیدہ پاک کی غلامی کرنے کے صدقے جنت میں

بھی انکے فیض سے مستفید فرمائے اور آقا علیہ السلام کا پڑوس نصیب فرمائے۔(آمین)۔

(بنت عاصم ندیم چشتی،مریم نور،انسہ رمضان،خدیجہ مبین،رانا غفار احمد،محمد رمضان)

# ذکر حبیب

(عاصمہ ارشد۔ارشد عباس)

السلام علیکم

قاری صاحب کی زندگی کے حالات کچھ یوں تھے کہ آپ ایک عظیم شخصیت کے حامل تھے اور آج کل کے لوگوں کیلئے ایک بہترین اور کامل ترین مثال تھے۔

آپ کی عادت کریمہ یہ تھی کہ آپ نے آج تک کسی کا دل نہ دکھایا تھا اور اگر کوئی آپ کا دل دکھاتا تھا تو آپ اسے معاف کردیتے تھے۔

آپ کی زندگی میں آپ کا کوئی ایسا لمحہ نہیں گزرا جو شریعت کے خلاف ہو۔اور اسی طرح اس کی ایک بہترین مثال آپ کی یہ تھی کہ آپ اگر کسی کی مدد کرتے تھے تو اسے ظاہر نہ کرتے تھے اور جس کی کوئی مدد کرتے اسے یہ بھی کہتے تھے اس کا کسی کے سامنے ذکر نہ کرنا اور یہی بات حدیث شریف سے ثابت ہے کہ(صدقہ اس طرح پوشیدہ کرو کہ بائیں ہاتھ کو پتہ بھی نہ چلے کہ دائیں ہاتھ نے کیا خرچ کیا ہے)۔

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ شریعت کے احکام کے مطابق عمل کرتے تھے۔آپ کے پاس اگر کسی بچی کے گھر والے آتے یا کسی طالبہ کی کی والدہ آتی یا کوئی سابقہ سٹوڈنٹ آتیں تو انہیں آپ کھلائے پلائے بغیر نہ جانے دیتے۔ایک دن ایک بچی کی والدہ صاحبہ نے قاری صاحب سے کہا کہ قاری صاحب آپ اتنی عزت کیوں کرتے ہیں جب بھی ہم آتے ہیں خالی ہاتھ نہیں جانے دیتے تو قاری صاحب نے آگے سے اتنا اچھا جواب دیا جو دل کو بھاتا ہے۔

قاری صاحب کہنے لگے''ہم جس کے در پہ بیٹھے ہیں (یعنی حضرت سیدہ فاطمۃ الزہرہ رضی اللہ عنہا کے در پر) جب وہ کسی کو اپنے در سے خالی نہ موڑتی تھیں تو ہم تو ان کے غلام ہیں ہمیں ان کے راستے پر چلنا چاہیے نا!

ہمارا اصل مقصد پڑھائی کرنا،اچھے آداب سیکھنا اور دین کے راستے پر چلنا ہے۔اور وہ ہمیں کتابوں میں سب کچھ ملتا ہے لیکن اس کے باوجود بھی قاری صاحب ہمیں درس دیتے تھے۔

ہمیں آج کل کے حالات کے مطابق دین کے بارے میں آگاہ کرتے تھے۔ میں سوچتی ہوں جن باتوں کا مجھے پتہ بھی نہیں تھا وہ سب قاری صاحب نے ہمیں بتائی۔

آخری درس میں بھی قاری صاحب ہمارا عقیدہ ہی پکا کر کے گئے ہیں۔ میرے دل میں قاری صاحب کی بہت باتیں ہیں۔ جو میں کھل کر نہیں بیان کر سکتی جن کی وجہ سے ہمیں قاری صاحب کی یاد کسی صورت میں بھی بھولنے کا نام نہیں لیتی۔ اللہ ان کے درجات بلند فرمائے۔ آمین

---

# محسن ملت و دین

(شکیلہ پروین)

جگہ جی لگانے کی دنیا نہیں ہے
یہ عبرت کی جا ہے تماشہ نہیں ہے

دنیا سے تو سب نے جانا ہے مگر جانے جانے میں فرق ہے۔ بعض لوگ کفر کی اندھیریوں اور ذلت میں ڈوبے ہوئے دنیا سے چلے جاتے ہیں اور بعض لوگ اپنے آپ کو دنیا میں سنوار کر اپنی آخرت کو منور کر لیتے ہیں۔

لیکن پتہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک سب سے بلند مرتبہ کن حضرات کا ہے۔ ان حضرات کا ہے جو اپنی آپ کو ہی نہیں بلکہ دوسرے لوگوں کو بھی سنوار جاتے ہیں۔ حدیث مبارکہ ہے ''حضور نبی کریم ﷺ کا ارشاد گرامی ہے۔ تم میں سے بہترین وہ شخص ہے جو خود قرآن سیکھے اور دوسروں کو سکھائے''۔

ہمارے محترم قاری صاحب نے بھی حدیث پاک پر عمل کرتے ہوئے زندگی گزاری۔ وہ خود بھی قرآن پڑھتے پڑھاتے دنیا سے رخصت فرما گئے۔ بعض مرتبہ دیکھا گیا کہ لوگ دنیا سے رخصت ہوتے ہیں تو کئی روز تک بستر علالت پر پڑے رہتے ہیں لیکن ہماری قاری صاحب نے زندگی کی آخری سانس تک دین کی خدمات انجام دیتے ہوئے دنیا فانی سے رخصت ہوئے۔

ہمارے محترم قاری صاحب بھی ایسی عظیم شخصیت تھے کہ جن کی زندگی پر رشک کیا جاتا ہے۔ انہوں نے اپنی زندگی کو جو سنوارا وہ تو عظیم تر ہے لیکن ساتھ انہوں نے اللہ تعالیٰ کی بہت سی مخلوق کو بھی سنوارا ہے۔

ہم جیسے نکمے دنیا کے اندھیروں میں ڈوبے ہوئے تھے کہ انہوں نے ہمارے دل سے دنیا کی میل کو اتار دیا۔ ہم پر دین و دنیا کو روشن کر دیا۔

جینے کا سلیقہ بھی ہمیں ان سے ملا ہے
احساس عمل فکر بھی ان ہی کی عطا ہے
انہی کی ہے تعلیم جو عرفان خدا ہے
ان ہی سے معطر ہوئے افکار ہمارے

## قاری محمد حبیب قادری رضوی رحمۃ اللہ علیہ کی سخاوت

خواجہ غریب نواز رحمۃ اللہ علیہ کا فرمان، ”خدا کا دوست وہ ہے جس میں تین خوبیاں ہیں:
ا۔ سخاوت سمندروں جیسی ہو ۲۔ شفقت آفتاب جیسی ہو ۳۔ عاجزی زمین کی مانند ہو۔

ہمارے قاری صاحب رحمتہ اللہ علیہ کی تعلیم کی سوچ صرف جامعہ تک محدود نہ تھی بلکہ ہماری زندگی کے ہر پہلو میں انہوں نے تعلیم کو بسا دیا ہے۔ زندگی میں بعض مرتبہ یہ وسعت نہیں ہوتی تھی کہ ہم کچھ لیکر اپنی خواہش کو پورا کر سکیں مگر ہمارے قاری صاحب کی عظیم سوچ اور عظیم شفقت تھی کہ انہوں نے ایسا نظام بنایا جسکی وجہ سے انہوں نے مخلوق خدا کے دل جیت لیتے تھے۔

قاری صاحب رحمتہ اللہ علیہ ہم کو ہر تہوار پر اسلامی دنوں کے لحاظ سے بعض اوقات تبرک کے طور پر تحفے تحائف دیا کرتے تھے اور درس دیتے ہوئے طالبات کے علمی نقطہ نظر کو جانچنے کے لیے سوالات کیا کرتے تھے اور جو طالبات سوالات کے جوابات دیتی تھیں تو طالبات کو کتابوں کے انعامات دیا کرتے تھے تا کہ طالبات کی اسی لگن میں دین کی طرف رغبت زیادہ ہو۔

ان کی سخاوت ایسی تھی کہ بعض طالبات جب اخراجات پورے نہ ہونے کی وجہ سے پریشان ہو جاتیں تو قاری صاحب رحمتہ اللہ علیہ انہیں نصاب کی کتابیں لے کر دیتے تا کہ وہ اپنی تعلیم کو جاری رکھ سکیں۔ بچیوں کو یونیفارم لے کر دیتے تھے ان کی داخلہ فیسیں ادا کرنے پر قاری صاحب رحمتہ اللہ علیہ کے کرم و سخاوت کی بہت بڑی نشانی ہے۔

قاری صاحب نے کبھی یہ نہ کہا تھا کہ فلاں کو میں نے یہ لیکر دیا بلکہ جن کے ساتھ یہ معاملات ہوتے تھے وہ اپنے منہ سے بتاتیں تھیں۔

خواجہ غریب نواز رحمتہ اللہ علیہ کا فرمان ہے: ولی کی نشانی یہ ہے کہ ”اس کی سخاوت سمندروں جیسی ہو“۔

یعنی جو در پر آیا اسے خالی نہ جانے دیا اور ہمارے قاری محمد حبیب رضوی رحمتہ اللہ علیہ بھی ایسی طبیعت والے تھے جب بھی کوئی آپ کے پاس آتا تو اسے ایسا عطا فرماتے کہ وہ زندگی بھر یاد کرتا تھا۔

یہ تو تھی قاری صاحب رحمتہ اللہ علیہ کی سخاوت جو ہمارے تک محدود تھی۔ آپ کی جو سخاوت باہر تھی وہ خود تو نہ بتاتے تھے بلکہ بات تو یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے محبوب بندوں کی نشانیاں پوشیدہ نہیں رہتیں کیونکہ جب کوئی بندہ اللہ تعالیٰ کی رضا چاہنے کیلئے کوئی کام کرتا ہے تو وہ بندہ اللہ تعالیٰ کا محبوب بندہ بن جاتا ہے اور وہ جب اللہ کا محبوب بندہ بن جاتا ہے۔

جیسا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

جب اللہ تعالیٰ کسی بندے سے محبت کرتا ہے تو حضرت جبرائیل کو ندا دیتا ہے کہ بلاشبہ اللہ تعالیٰ فلاح آدمی سے محبت رکھتا ہے پس تو بھی اس کو محبوب رکھ پس جبرائیل بھی اس سے محبت رکھتے ہیں۔ پھر وہ آسمان والوں میں ندا کرتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کو فلاح آدمی سے محبت ہے۔ لہٰذا تم بھی اس سے محبت رکھو۔ پس آسمان والے اس سے محبت رکھتے ہیں پھر زمین میں اسے مقبول بنا دیا جاتا ہے تو لوگوں کے دلوں میں اس کی محبت ڈال دی جاتی ہے اور لوگوں کے دل ان کی طرف مائل ہو جاتے ہیں تو جب لوگوں کی محبت اس کے ساتھ یعنی اللہ کے محبوب بندے کے ساتھ ہوتی ہے تو اس کی ہر پریشانی لوگوں سے کیسے چھپ سکتی ہے۔ اگر چہ وہ ظاہر نہ بھی کرے۔

میں نے خود آنکھوں سے دیکھا اور کانوں سے سنا جب میں قاری صاحب رحمتہ اللہ علیہ کے قل شریف کے ختم پر گئی تو جب وہاں سے واپسی ہوئی تو میرے ابو جان نے مجھے گاؤں سے لینے آنا تھا اور آنے میں میرے ابو کو دیر ہو گئی اور میں باہر کھڑی اپنے ابو کا انتظار کر رہی تھی کہ مجھے وہاں کھڑے ہوئے بہت دیر ہو گئی۔

وہاں ایک بابا جی دکان والے تھے۔ قاری صاحب کے محلے کے تھے کہنے لگے بیٹا ادھر کھڑے نہ ہو یہاں آ کر بیٹھ جاؤ۔ جب میں بیٹھ گئی تو بابا جی کہنے لگے بیٹا تم اتنی دیر سے وہاں کھڑی تھی تم نے روٹی کھائی ہے۔ میں نے کہا بابا جی روٹی کھانے کو دل نہیں کرتا۔

بابا جی کہنے لگے بیٹا تم روٹی کی بات کرتی ہو ہماری تو راتوں کی نیند اُڑ گئی ہیں۔ کہنے لگے جب صبح یا شام ہوتی تو باہر کو چکر ضرور لگایا کرتے تھے اور صبح کو مجھے آواز دینی اور کہنا بابا جی آج رات نیند آ گئی تھی۔

کہنے لگے بیٹا میرا ایکسیڈینٹ ہو گیا تھا اور میں فوجی تھا ایک دن میں دکان کا سودا سلف لے کر آیا تھا حادثے کی وجہ سے میں معذور ہو گیا اور تب سے میرے زخم ٹھیک نہیں ہو رہے۔

رو کر کہنے لگے بیٹا جب کبھی میں نے زخموں کی دوائی لینے جانا ہوتا تو قاری صاحب خفیہ طور پر میری مٹھی میں میری دوائی کیلئے پیسے دے جاتے تھے۔ آپ کی خفیہ سخاوت خود بابا جی نے اپنی زبانی بیان کر دی۔

## قاری صاحب کی کرامت

ولی کی سب سے بڑی نشانی یہ ہے کہ وہ شریعت کا پابند ہو۔ ہمارے قاری صاحب نے ایک ہی کرامت حضرت داتا صاحب کی سنائی تھی کہ ایک نوجوان جس نے حضرت داتا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا بہت چرچا سنا ہوا تھا تو وہ حضرت داتا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی بارگاہ میں آپ کی کرامات دیکھنے کیلئے حاضر ہوا تھا۔ اس نے آپ کی بارگاہ میں چالیس دن گزار دیے لیکن آپ سے کوئی کرامت ظاہر نہ ہوئی وہ نوجوان چالیس دن بعد واپس جانے لگا۔

تو حضرت داتا صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے فرمایا اے نوجوان تو تجھے اتنے دن ہو گئے میری بارگاہ میں تھا نہ کچھ تو نے بتایا اور نہ تو نے کچھ پوچھا اور ایسے ہی واپس جانے لگا ہے کہنے لگا جی میں نے آپ کا بہت چرچا سنا تھا کہ آپ سے بہت کرامتیں ظاہر ہوتی ہیں تو چالیس دن ہو گئے مگر آپ سے کوئی کرامت ظاہر نہ ہوئی۔ اس لیے میں واپس جانے لگا ہوں۔

حضرت داتا صاحب نے فرمایا اے نوجوان لڑکے تو مجھے یہ بتا کہ چالیس دنوں کے اندر تو نے مجھ سے شریعت کے خلاف کونسا عمل دیکھا ہے کہنے لگا کوئی نہیں فرمایا ولی کی سب سے بڑی کرامت یہ ہے کہ وہ شریعت کا پابند ہو۔

ہمارے قاری صاحب بھی شریعت کے پابند تھے اور ثابت قدم تھے۔ قاری صاحب نے شریعت کے حوالے سے ہماری اصلاح انتہائی پیار، شفقت سے کی ہے۔

اگر قاری صاحب ہمیں اچھے برے سے ڈانٹتے بھی تو ان کی ڈانٹ میں ہمیشہ پیار اور نصیحت ہوتی تھی۔ انہوں نے جامعہ کیلئے جس قدر محنت کی ہے اور آج جامعہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا جن بلندیوں پر ہے یہ سب قاری صاحب کی محنت اور کوشش سے ہے۔

اتنا کچھ ہم نے کتابیں پڑھ کر نہیں سیکھا جتنا ہم نے قاری صاحب کے درس سے سیکھا تھا اور وہ ہمیں ہمیشہ اللہ عزوجل اور اس کے رسول ﷺ کی رضا کے مطابق عمل کرنے کی تلقین کرتے

تھے۔

کشیت الٰہی کی تلقین کرتے تھے۔ انہوں نے اپنی زندگی کو تو جو سنوارنا تھا وہ تو سنوارا ساتھ ہی ہماری زندگی کو بھی سنوار دیا۔

نگاہ ولی میں وہ تاثیر دیکھی
بدلتی ہزاروں کی تقدیر دیکھی

سب سے بڑی کرامت ہمارے قاری صاحب کی یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کا ان پر خاص فضل و کرم تھا اور ان کو یہ شرف حاصل تھا کہ ان کی کوئی نماز قضا نہ ہوئی تھی۔

آج کے زمانہ میں جو اتنا پابند نمازی ہو گا اللہ تعالیٰ کا اس پر خاص کرم ہو گا کیونکہ اللہ تعالیٰ نے سب سے زیادہ قرآن مجید میں نماز پڑھنے کا حکم دیا ہے تو قاری صاحب کے حکم پر پورے اترے تو اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے جو میرا حکم عدولی نہیں کرتا وہ میرا دوست ہے۔

اللہ تعالیٰ قرآن مجید میں فرماتا ہے۔

وہ جو نمازوں کی نگہبانی کرتے ہیں، یہی لوگ وارث ہیں کہ فردوس کی میراث پائیں گے اور وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے۔

سورہ مبارکہ کا نام بھی مومنون ہے۔ یعنی اللہ تعالیٰ کے وہ محبوب بندے جو اللہ تعالیٰ پر بن دیکھے ایمان رکھتے ہیں۔ اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ میراث تو ان لوگوں کی ہوتی ہے جو اس کے وارث ہوں تو ہم اللہ تعالیٰ کے وارث نہیں۔ بلکہ اللہ تعالیٰ کا کوئی وارث نہیں ہے اللہ تعالیٰ وحدہ لاشریک ہے۔

اس کے جواب میں ارشاد ہوا کہ مومن بندوں کا اللہ محبوب ہوتا ہے اور اللہ تعالیٰ کو مومن بندے محبوب ہوتے ہیں تو جو اللہ تعالیٰ اپنے محبوب بندوں کو عطا فرماتا ہے وہ محبوب بندے اس چیز کے وارث ہوتے ہیں۔ ہماری اہل سنت حق جماعت کا یہ عقیدہ ہے کہ مردے وفات کے بعد زندہ ہوتے ہیں۔

ہماری قاری صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی یہ کرامت ہے کہ ان کو بعد وفات کچھ لوگوں نے جاگتی آنکھوں سے دیکھا اور بہت زیادہ خوشبو پائی اور گلیوں میں نکل کر دیکھا تو گلیوں کو بھی خوشبو سے معطر پایا۔ اس میں شک وہ لوگ کریں گے جن کا عقیدہ باطل ہے۔

حدیث شریف میں ہے کہ جو لوگ اللہ تعالیٰ کی راہ میں دین سیکھتے اور سکھاتے رخصت ہو

جاتے ہیں ان کو شہیدوں کا رتبہ دیا جائے گا۔

اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے قاری صاحب کو یہ رتبہ بھی حاصل ہوا کہ دنیا سے اسی حالت میں رخصت ہو گئے۔

## حدیث مبارکہ

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ جس شخص نے رمضان المبارک میں عمرہ کیا گویا اس نے میرے ساتھ عمرہ کیا۔

اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے ہمارے قاری صاحب رحمتہ اللہ علیہ کو یہ شرف بھی حاصل تھا اور یہ شرف کسی کسی کو حاصل ہوتا ہے۔ جب قاری صاحب عمرہ کر کے واپس آئے تو ہمیں بتایا کہ ریاض الجنہ پر کسی کو دو نفل مشکل پڑھنے کی توفیق حاصل ہوتی ہے تو میں نے 60 نفل سب کے نام لیکر ادا کیے تھے۔

## قاری صاحب کا ہمارے بارے میں بیان

قاری صاحب نے معلمات کو یہ لقب عطا فرمایا تھا کہ تم سبکو جامعہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کی خدمت نصیب ہے تم اپنے آپ کو خوش نصیب سمجھو کہ سیدہ پاک فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا نے تم کو چنا ہے اور اکثر ہمیں قاری صاحب فرماتے کہ تم شکر ادا کیا کرو کہ تم سب سیدہ فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کی کنیزیں ہو سیدہ پاک کی کنیزیں ہونے کے ناطے اس جامعہ کی خدمت انجام دیتی رہو۔

## قاری صاحب کا اپنا فرمان

فرماتے ہیں کہ میں جب بھی جامعہ سے جاتا ہوں تو شکرانے کے نوافل ادا کرتا ہوں۔ اکثر اوقات ہمیں فرمایا کرتے تھے کہ جب تم لوگوں سے کوئی مصیبت ٹل جایا کرے تو اللہ کا شکر ادا کیا کرو۔ ایک مرتبہ ظہر کے وقت ہم سب جامعہ میں نماز پڑھ رہی تھیں کہ شدید زلزلہ آیا اور اللہ تعالیٰ کی برکت سے سب ٹھیک رہے۔ دوسرے روز قاری صاحب نے ہم کو درس دیا اور یہ کہا کہ کل تم سے اللہ تعالیٰ نے مصیبت ٹال دی تم میں سے کون ہے جس نے اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرنے کیلئے شکرانے کے نفل ادا کیے ہیں تو جو لڑکیاں کھڑی ہوئیں قاری صاحب نے ان کو کتابوں کے تحائف دیے اور

دوسروں کو کہا جنہوں نے نفل ادا نہیں کیے تھے وہ بھی شکرانے کے نفل ادا کریں۔

## آقا علیہ الصلوٰۃ والسلام کی محبت پر تلقین

علماء کرام فرماتے ہیں کہ اے مسلمانوں اپنے بچوں کو صحابہ کرام اور اہل بیت سے محبت کرنے پر تلقین کرتے رہو۔ پھر ہمیں ہمارے ایمان کے بارے میں جنجھوڑا کرتے تھے اور نبی کریم ﷺ کی حدیث مبارکہ سنایا کرتے تھے۔

''تم میں سے کوئی شخص اس وقت تک مومن نہیں ہوسکتا جب تک کہ میں اس کے نزدیک اس کے ماں، باپ اس کی اولاد اور تمام لوگوں سے زیادہ پیارا نہ ہو جاؤں''۔

یعنی تب تک کوئی ایمان والا ہو ہی نہیں سکتا جب تک حضور ﷺ سے زیادہ پیار کرنے والا نہ ہو۔ اور ہمیں اہل بیت کرام سے محبت کرنے کو کہتے تھے اور فرمایا کرتے اگر کوئی سیدزادہ نہ بھی ہو تو وہ اگر کہے میں سیدزادہ ہوں تو اس کی تعظیم کیلئے جھک جایا کرو۔ اس پر ایک واقعہ سنایا کرتے تھے۔

واقعہ: ایک بزرگ تھے اللہ والے وہ سیدزادوں کا بہت احترام کیا کرتے تھے ایک دن ایک شخص جو کہ سیدزادہ نہ تھا کہنے لگا بابا جی میں سیدزادہ ہوں۔ بابا جی نے کہا اچھا، پھر بابا جی اسے گھر لے گئے۔ اس شخص کی خوب خاطر تواضع کی اور سونے کیلئے اچھا بستر دیا اور جب صبح ہوئی اچھا کھانا عطا فرمایا۔ مہمان جو سیدزادہ بنا ہوا تھا اس نے کہا کہ اب میں رخصت ہوتا ہوں۔ بابا جی نے اس کیلئے آٹے کی بوری دی اور وہ اسی طلب کے لیے سیدزادہ بنا ہوا تھا وہ ایک درخت کے پاس بنا تھا۔ بابا جی اللہ والے تھے وہ سب کچھ جان گئے کہ وہ کس لیے سیدزادہ بنا ہے۔

تو بابا جی نے اس کے آٹے کو اٹھایا اور پیچھے پیچھے چل دیا۔ وہ شخص کہنے لگا آپ رہنے دیں خود اپنا وزن اٹھا لیتا ہوں بابا جی نے کہا کہ نہیں میں آپ کا وزن خود اٹھاؤں گا اور جب راستے میں وہ درخت آیا تو بابا نے فرمایا اے بندے تو یہاں سے سیدزادہ بنا تھا یہاں تک تیری خدمت کرنا میرا فرض تھا وہ میں نے کر دی۔

اس واقعہ سے ہمیں نصیحت دینا مقصود تھی کہ دیکھو اس بزرگ صاحب کو بھی پتہ تھا کہ یہ سیدزادہ نہیں لیکن اس نے کہا کہ میں سیدزادہ ہوں تو پھر بھی اس کی تعظیم کیلئے جھک گئے۔

قاری صاحب خود سیدزادوں کا بہت احترام کیا کرتے تھے۔ اگر کوئی سیدہ زادی جامعہ میں پڑھنے کیلئے آتی تو اس کا بھی بہت احترام کیا کرتے۔ سب سے آگے اسے بٹھاتے ان کو تحفے

تحائف دیا کرتے تھے۔

رجسٹر میں سب سے پہلے ان کا نام لکھوایا کرتے تھے۔ اگر کوئی جامعہ میں سیدہ زادی ہوتی تو فرمایا کرتے کہ اللہ تعالیٰ ہم کو یہ شرف عطا فرمایا کہ نبی پاک کی آل پاک کی بیٹی ہمارے پاس پڑھنے کیلئے آتی ہے۔

بے اجازت جن کے گھر جبرائیل بھی جاتے نہیں
قدر والے جانتے ہیں عز و شان اہل بیت

(طالبات: سمیرا کوثر ولد اکبر علی، حافظ آمنہ شیرازی ولد ظفر اقبال، حافظ سعدیہ خوشی محمد ولد خوشی محمد، حافظہ طوبیٰ بشیر ولد بشیر احمد، معافیہ اکبر ولد اکبر علی، زیب النساء ولد محمد اصغر علی)

## بحیثیت مثالی استاد

(مومنہ رزاق بنت محمد رزاق)

آج مجھے اپنے جامعہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کے ناظم اعلیٰ و بانی محترم جناب قاری محمد حبیب قادری رضوی صاحب کے حالات زندگی کے چند اہم ترین امور کے متعلق لکھنے کا خوشگوار اور سنہری موقع ملا ہے جس میں کسی غنیمت سے کم نہیں سمجھتی کیونکہ جن الفاظ کو میں اپنے استاد محترم کی خوشنما سیرت اور پروقار اخلاق کیلئے اپنے ہاتھوں اور قلم کی زینت بنانے جا رہی ہوں وہ الفاظ سنہری قلم سے لکھنے کے قابل ہیں اور میں چاہتی ہوں کہ جب میں ان الفاظ کو لکھوں تو وہ الفاظ ہی رشک کریں کہ ہمیں ایک ایسے انسان کے متعلق استعمال کیا جا رہا ہے جو ہر لحاظ سے پابند شریعت، ادائیگی فرائض، احکام اللہ عزوجل والرسول ﷺ پاسداری حقوق جیسے سنہری اور قیمتی اصولوں پر عمل کرنے والا ہے۔ میں نے اپنی زندگی میں بہت سے لوگوں کو دیکھا ہے جن میں سے بعض بڑے اخلاق کے ہوتے ہیں اور اس کے ساتھ ساتھ ان میں اچھی خصلتیں بھی موجود ہوتی ہیں اور بعض اچھے اخلاق کے ہوتے ہیں اور ان میں چند ایک ایسی خامیاں ہوتی ہیں جن کے باعث ہمارے دل ان کی طرف مائل نہیں ہوتے اور ہم سب اس بات سے آشنا ہیں کہ ہر انسان مکمل نہیں ہوتا لیکن قاری محمد حبیب قادری رضوی صاحب رحمت اللہ علیہ وہ مایہ ناز شخصیت ہیں جنہیں جو بھی جس لحاظ سے بھی دیکھے۔ ان میں کوئی خامی، خرابی، بداخلاقی جیسی صورت دیکھنے سے قاصر ہوگا کیونکہ نامکمل تو ہم جیسے عام لوگ ہوتے ہیں۔ اللہ عزوجل کے خاص، قیمتی اور مقرب بندے نہیں۔ یعنی اولیاء اللہ نہیں کیونکہ

اولیاء کا تو معنی ہی مددگار ہے تو جو اللہ کے دین کیلئے آگے بڑھے، جہاد کرے اور مسلمان ہونے کی حیثیت سے اللہ کا کلمہ دین سربلند کرنے کیلئے کوشش کرے تو درحقیقت اللہ کا مددگار رہے تو جب کوئی نیک بندہ اللہ کے دین کیلئے اسکی مدد کرے تو پھر بھلا اللہ اسکی مدد نہ کرے ایسا ہو ہی نہیں سکتا کیونکہ وہ سب سے بہتر حمائتی اور مددگار ہے تو پھر اللہ عزوجل اسکی مدد یوں فرماتا ہے کہ اسے دین میں اور زیادہ سمجھ بوجھ عطا فرما دیتا ہے اور پھر اپنے فضل وکرم سے اس کو اس پر عمل کرنے کی بھی سعادت بخشتا ہے اور وہ دین کے تمام فرائض کو سمجھ لیتا ہے اور پھر اس پر عمل بھی کرتا ہے تو وہ آہستہ آہستہ عام انسان سے اولیاء اللہ بن جاتا ہے اور میں کہتی ہوں میں ہی نہیں بلکہ ہم سب معلمات اور متعلمات اور ہر وہ شخص جو قاری صاحب کے قریب تھا ان کو بے شک اولیاء اللہ مانتا ہے بوجہ یہ کہ وہ انسان کامل تھے۔

باعتبار استاد میں آپ کیلئے ان الفاظ کو زینت بخشتی ہوں ''استاد کا ادب شاگرد کیلئے کامیابی کی سیڑھی پر چڑھنے کا پہلا قدم ہے''۔ استاد اس شخص کو کہتے ہیں جس سے کسی قسم کا کوئی سبق پڑھا جائے یا کوئی درس سیکھا جائے اور وہ اصلاح نفس کے طریقے بتلاتا ہو اور معلمات اور متعلمات کی تربیت کرتا ہے اور انہیں ان کے موجودہ اور آئندہ آنے والے معاملات کے پیش نظر آگاہی دلاتا ہے تاکہ وہ زندگی کے ہر میدان میں کامیابی سے ہمکنار ہو سکے اور قدم قدم پر کامیابی ان کے قدم چومے تو ایسے شخص کو میں اپنے نظریے اور سوچ کے مطابق استاد ہی کہلوانے کا درجہ دیتی ہوں اور یقیناً ایسا عظیم شخص استاد ہی ہوتا ہے۔

استاد اور شاگرد کا تعلق علم کی مضبوط بنیادوں پر ہوتا ہے۔ شاگرد علوم کو اپنے استاد سے لیتا ہے گویا کہ استاد ایک ایسا دریا ہے جس میں علم کا پانی موجیں مار رہا ہوتا ہے اور شاگرد اس دریا میں غوطہ لگا کر اس کی گہرائی اور گہرائی سے موتی، ہیرے اور جواہرات کو نکال کر اپنے دامن میں بھرتا ہے یا آپ استاد اور شاگرد کے رشتے کی مثال ایک چمنستان کی سی سمجھیں کہ استاد اس چمن کا روح رواں ہوتا ہے جس سے چمن کی رونق بحال ہوتی ہے اور شاگرد اس چمن کا ایک پھول ہوتا ہے۔ جس سے خوشبو پھیلتی ہے اور فضا علم کی خوشبو سے معطر ہو کر قلب وجگر کو سکون اور آنکھوں کو ٹھنڈک پہنچاتی ہے۔ چمن کی آبادی پھول سے ہوتی ہے اور پھول کی اہمیت چمن کے مرہون منت ہے۔ گویا دونوں ایک دوسری کی پہچان ہوتے ہیں۔ بالکل اسی طرح شاگرد استاد کی پہچان اور اس کی قابلیت کے عملی جوہر کا مظہر ہوتا ہے اور استاد شاگرد کی قابلیت کا جوہر اور اس کی استعداد کا منبع اور محور ہے۔ بقول

اقبال

شیخ مکتب ہے اک عمارت گر
جس کی صنعت ہے روح انسانی

جس طرح ہم سب اس بات سے بخوبی واقف ہیں کہ ہمارے اساتذہ کرام ہمارے روحانی والدین کا درجہ رکھتے ہیں بلکہ اس سے بڑھ کر یہ کہ والدین اپنی اولاد کو عرش سے فرش تک لانے کا ذریعہ بنتے ہیں جبکہ استاد اپنے شاگردوں کو فرش سے عرش اور آسمان کی بلندیوں تک لے جاتا ہے۔ والدین اگر انسان کے جسم کے مربی ہوتے ہیں تو استاد انسان کی روح کا مربی ہوتا ہے۔
بقول شاعر

منصف ان کو لے کر دار سے
تیز تر ہے برگ گل تلوار سے
گر سکھائے ہیں بادشاہی کے
میرے استادِ محترم نے مجھے

قاضی فخر الدین کہتے ہیں جو کہ ''مسرو'' شہر کے اماموں کے امام تھے۔ بادشاہ بھی ان کا بہت احترام کرتے تھے وہ فرماتے ہیں کہ میں جو اس رُتبہ تک پہنچا ہوں اپنے استاد کے ادب و احترام اور خدمت کی وجہ سے پہنچا ہوں۔ میں نے اپنے استاد محترم کا تیس سال تک کھانا پکایا مگر کبھی ایک لقمہ بھی اس میں سے نہیں چکھا۔ کسی نے کیا خوب کہا ہے۔ باادب...... بانصیب۔ ہم آج جس جس مقام پر ہیں اور ترقیوں کی راہوں پر گامزن ہیں یہ سب ہمارے استاد کی دن رات کی انتھک محنتوں اور کاوشوں کا نتیجہ ہے۔

## ہمارے قاری صاحب

ہمارے قاری صاحب بہت اچھے تھے۔ وہ ہم سے بہت پیار کرتے تھے۔ انہوں نے ہمیں اپنی بیٹیوں کی طرح سمجھا۔ انہوں نے ہماری بہت اچھی تربیت کی۔ انہوں نے جامعہ میں سب بچوں کو ایک جیسا رکھا۔ جامعہ کا نظام بہت اچھی طرح سنبھالا۔ ہمیں جامعہ میں آنے سے پہلے دین اسلام کا کچھ بھی نہیں پتا تھا جب سے ہم جامعہ میں آئے ہیں ہمیں دین اسلام کا بہت علم ہوا ہے۔ والدین کا ادب واحترام اور اساتذہ اکرام کی عزت واحترام کا پتا چلا ہے۔ اس جامعہ سے

ہمیں بہت پیار ملتا ہے۔ ہمارے قاری صاحب ہمیں ہماری پڑھائی کے علاوہ درس بہت اچھی طرح دیتے تھے۔ نماز کی پابندی اور روزوں کی پابندی اور درود پاک کی فضیلت کے بارے میں بہت کچھ بتاتے تھے۔ ہماری قاری صاحب کو دین اسلام سے بہت محبت تھی۔ ہمیں اپنے گھر سے زیادہ اس جامعہ میں بہت پیار ملا ہے جب بھی کوئی یوم آتا مثلاً اولیائے کرام، صحابہ اکرام، اہل بیتِ اطہار، خلفائے راشدین کے بارے میں درس دیتے تھے۔ درس کے دوران کوئی سوال کرتے تو جواب دینے پر انعام سے نوازے تھے۔ ہر یوم کو بہت دھوم دھام سے مناتے تھے۔ ہم سے کوئی بھی غلطی ہوتی تو ہمیں بہت پیار سے سمجھاتے تھے۔

ہمارے قاری صاحب کے درس دینے کا انداز بہت ہی اچھا تھا۔ ہر لفظ کو بہت اچھی طرح سمجھاتے تھے چوری کرنے سے، جھوٹ بولنے سے، غیبت کرنے سے سخت منع کرتے تھے۔ قاری صاحب ہر بات میں ہمارا مشورہ ضرور لیتے تھے۔ جب بھی جامعہ سے کوئی بھی لڑکی پڑھ کر جاتی تو اس کو بہت اچھی طرح نوازتے تھے۔ چادر پوشی کا سلسلہ بہت دھوم دھام سے مناتے تھے۔ قاری صاحب ہماری ہر خواہش کو پورا کرتے تھے۔ ہمارے قاری صاحب نماز کے اور روزوں کے بہت پابند تھے اور وہ بہت بڑے عاشق رسول ﷺ تھے۔ سالانہ حاضری کے موقع پر انعامات سے نوازتے تھے۔ ہمارے قاری صاحب نے اپنی ساری زندگی دین کے کاموں میں بسر کی تھی۔ اللہ (عزوجل) ہمیں ہمارے قاری صاحب کی طرح زندگی بسر کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین۔ اللہ تعالیٰ ہمارے قاری صاحب کو جنت الفردوس میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا پڑوس عطا فرمائے اور کروٹ کروٹ جنت عطا فرمائے اور ہمارے قاری صاحب کی قبر کو نور علی نور بنائے اور ان کے صدقے سے ہماری بھی بخشش و مغفرت فرمائے۔ (آمین)

(صوبیہ بنت امجد، سعدیہ بنت ممتاز، وردہ بنت ذوالفقار، اقراء
بنت رمضان، اریب بنت سلیم، لبنیٰ بنت صدیق، آمنہ بنت اسلم)

## قابل تحسین شخص

(بنت لیاقت علی، بنت اللہ دتہ، بنت ظفر اقبال،
بنت غلام صابر، بنت باقر حسین طور)

الحمد لله رب العالمين والصلوة و السلام على
سيد المرسلين اما بعد فاعوذ با لله من الشطين الرجيم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

آج مجھے ایسی ہستی پاک کے بارے میں خیالات کا اظہار کرنے کا موقع ملا ہے جو ہمارے تعارف کے محتاج نہیں ہیں۔ وہ خود ایک مثال تھے۔ میری مراد میرے استادِ محترم قاری محمد حبیب قادری رضوی رحمۃ اللہ علیہ ہیں۔ میں انکے بارے میں کیا بیان کروں انکی تعریف میں الفاظ ہی نہیں ملتے۔ وہ ایسی وراء الوراء ہستی تھے کہ جو خود ایک تعریف تھے، خود ایک مثال تھے۔ انکی زندگی کا ہر ایک پہلو ہمارے لیے بہترین نمونہ، ہمارے لیے مشعل راہ ہے۔

بس میں اپنے ناقص علم کے مطابق انکے بارے میں بیان کرنے اور انکی زندگی کے کچھ پہلوؤں پر روشنی ڈالنے کی کوشش کرتی ہوں اور اس کو اپنی سعادت اور اپنا اعزاز سمجھتی ہوں کہ مجھے انکی تعریف میں کچھ بیان کرنے کا موقع ملا ہے کہ وہ ایسی ہستی پاک تھے جو ہر وقت خدمت دین میں مصروف عمل رہتے تھے۔ جو ہر وقت ہر کسی کو دین کی طرف راغب کرتے تھے۔ کوئی بھی مجبور ہوتا اس کا کیسا ہی مسئلہ ہوتا اس کے مسئلے کو، اسکی مجبوری کو دور کرنے کی بھرپور کوشش کرتے تھے اور انہوں نے ہی میری دین کی طرف رہنمائی فرمائی۔ دین کے مسائل سے آگاہ کیا اور دین پر عمل کرنے سے کیا کیا انعامات ملتے ہیں وہ بتائے۔ آقا علیہ الصلوۃ والسلام کی سیرت پاک کے مختلف پہلوؤں پر روشنی ڈالی، انکی تعظیم وتوقیر سکھائی اور اس کی ترغیب دلائی۔ آقا علیہ الصلوۃ والسلام کی آل کی محبت کی ترغیب دلائی۔ آقا ﷺ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہ کی محبت کی ترغیب دلائی۔ اولیاء اللہ کی محبت کی ترغیب دلائی اور بتایا کہ ان سے محبت کرنے سے کیا کیا اجر ملتا ہے اور ان سے عداوت رکھنے سے کیا کیا نقصان ہوتا ہے۔

انہوں نے بتایا کہ صرف اور صرف اہل سنت وجماعت کا عقیدہ ہی درست ہے اور باقی مسالک سب کہ سب باطل پر ہیں۔ انہوں نے نماز کی ترغیب دلائی۔ نماز کی پابندی کرنے والے کیلیئے انعامات کیا کیا ہیں اس کے بارے میں بتایا اور نماز کی پابندی کروائی۔ اور انہوں نے میری ایسی تربیت فرمائی ہے کہ جس کے بارے میں الفاظ ہی نہیں ملتے۔ بس اتنا ہی کہوں گی کہ لاجواب اور بے مثال تربیت فرمائی ہے اور میری خواہش ہے کہ ہر کسی کی ایسی ہی تربیت ہونی چاہیے

اور ان کی تربیت کی بدولت ہی پتا چلا کہ سیدہ کائنات، سیدہ فاطمۃ الزہرہ رضی اللہ عنہا کی عظمت ومقام کیا ہے۔ اور سادات کرام کا مرتبہ اور عظمت وفضیلت کیا ہے اور سیدہ پاک کے دامن رحمت میں رہنے کا سلیقہ کیا ہے اور انہوں نے اپنے درس وبیان کے ذریعے ہمیں بہتر زندگی

گزارنے کے گُر اور طریقے بتائے اور بتایا کہ زندگی کیسے گزاری جائے۔ انکی ہر ادا، ہر طریقہ ایسا تھا جو ہمارے لیے مشعل راہ اور زندگی گزارنے کیلئے بہترین نمونہ ہے۔ انہوں نے بس آقا علیہ الصلوۃ و السلام کی صحبت میں، انکی سنتوں پر عمل کرتے ہوئے جیسا کہ ارشاد خداوندی ہے کہ

''اللہ تعالیٰ کے دوستوں کو نہ کچھ غم ہوگا اور نہ ہی کچھ خوف ہوگا۔ پس وہ لوگ ایمان والے اور متقی ہیں۔ (ترجمہ کنز الایمان)

میرے استاد محترم نے زندگی ایسے ہی گزاری جیسے قرآن پاک میں ارشاد ہوا ہے۔ وہ متقی بھی تھے، پرہیز گار بھی تھے، احکام شریعت پر عمل کرنے والے بھی تھے۔ سنتوں پر عمل کرنے والے بھی تھے۔

میں اپنی قسمت پر جتنا بھی ناز کروں وہ کم ہے کہ مجھے ایسی ہستی پاک سے علم حاصل کرنے کا موقع ملا جن کی زندگی میں کبھی بھی کوئی نماز قضاء نہ ہوئی۔ بس اللہ تعالیٰ نے مجھ پر احسان کیا کہ مجھے ایسے استاد محترم سے علم حاصل کرنے کا شرف عطا فرمایا۔ بس میں یہی کہتی ہوں کہ میں نے جو علم ان سے حاصل کیا ہے۔ اس کے ذریعے میں نے بہت کچھ حاصل کیا ہے جو میں بیان نہیں سکتی۔ بس میں کہتی ہوں کہ اس کے ذریعے میں نے اپنے دین کو، اپنی دنیا کو اور اپنی آخرت کو سنوار لیا ہے۔

میں اللہ تبارک وتعالیٰ سے دعا کرتی ہوں کہ اللہ تبارک وتعالیٰ میرے استاد محترم کی قبر انور پر تا صبح قیامت اپنی رحمتوں، اپنی برکتوں، اپنے انوار وتجلیات کی برکھا برسائے اور جو کچھ انہوں نے مجھے سکھایا اسے یاد رکھنے کی اللہ تعالی توفیق عطا فرمائے۔ اور ایمان پر خاتمہ عطا فرمائے اور میرے استاد محترم کو جنت الفردوس میں آقا علیہ الصلوۃ والسلام کا پڑوس عطا فرمائے۔ آمین۔

بجاہ النبی الکریم الامین صلی اللہ علیہ وسلم

## ہاں زندہ ہیں

قاری صاحب کے تمام تر امور قابل فخر اور قابل تحسین ہیں۔ انہوں نے اپنی زندگی کے ان مختصر ایام میں دین کی سربلندی اور کامیابی کیلئے سرتوڑ کوششیں کی۔ قاری صاحب کی تمام تر خوبیوں میں سے مجھے جو خوبی اچھی لگتی تھی وہ انکی سرکار دو عالم ﷺ سے عقیدت انکی سنتوں کو زندہ کرنے کی خواہش تھی۔ اسی ضمن میں انہوں نے اہل شہر کو جامعہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کے نام نامی اسم گرامی سے ایک منفرد جامعہ کا تحفہ دیا۔ ایسا جامعہ جسکی نظیر اس شہر میں نہیں ملتی۔ اس درس کی

تمام تر کامیابیاں انہی کی کاوشوں کا ثمرہ ہے۔آج وہ خود اس دنیا سے پردہ فرما گئے ہیں لیکن وہ آج بھی ہم میں زندہ و جاوید ہیں۔

انہوں نے اس درس کو اس قدر کامیابیوں سے ہمکنار کر رکھا تھا کہ اس کی کوئی مثال نہیں۔ایک ماں کی حیثیت سے میں خود اس درس پر بے حد یقین رکھتی تھی کیونکہ یہاں پر بھی بیٹیاں ایسے ہی محفوظ تھیں کہ جیسے گھر میں بیٹی کو تحفظ میسر ہوتا ہے۔

کیا بتاؤں کیا دیا اس عظیم انسان نے
زندگی گزارنے کا سلیقہ دیا اس عظیم انسان نے
خدا ایک ہے بچپن سے یہ سکھایا ماں باپ نے
خدا سے ملنے کا راستہ بتایا اس عظیم انسان نے
آقا سے عشق کرنا سکھایا اس عظیم انسان نے
نماز، روزہ، زکوٰۃ اور حج ہیں ارکان اسلام
ان پر عمل پیرا ہونا سکھایا اس عظیم انسان نے
نہ الفاظ سے کر سکوں بیاں میں حال دل
مختصر سی بات ہے
مردہ جسم کو زندہ کر دیا اس عظیم انسان نے

(معلمہ: حناء عروج، کرامت علی، نبیلہ عمر حیات، عمر حیات)

تاریک ہوں راہیں تو یہی سلجھائیں
سرکار کے کرم سے یہ پردوں کو اٹھائیں
سوتے ہوئے دلوں میں یہ ہمت کو جگائیں
رہبر و ہمدرد ہوئے ایسے کہ سب کو نظر آئیں
بخت خوابیدہ یہاں آئیں قسمت آزمائیں
رہبر بھی یہ ہمدم بھی یہ غم خوار ہمارے
اساتذہ محترم یہ لوگوں کے معمار ہمارے

(معلمہ: فرح ناز۔غلام رسول)

کبھی اس شخص کے عیبوں کا چرچا ہو نہیں سکتا
بھرم جس کا نبی رکھے وہ رسوا ہو نہیں سکتا
حسین و مہ جبیں نازنین یوں تو بہت سے ہیں
مگر کوئی میرے استاد جیسا ہو نہیں سکتا
مگر تربیت میں کوئی حبیب جیسا ہو نہیں سکتا
(خراج عقیدت از معلمات جامعہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا للبنات سانگلہ ہل)

ہر اک قدم پہ آتی ہے قاری حبیب کی یاد
منزل کی راہ دکھاتی ہے قاری حبیب کی یاد
دل کی خلش بڑھاتی ہے قاری حبیب کی یاد
ڈھارس بھی دے کر جاتی ہے قاری حبیب کی یاد
پھیلا کے حسن سیرت و صورت کی روشنی
ذہنوں کو جگمگاتی ہے قاری حبیب کی یاد
از خود مہکنے لگتی ہے بزم تصورات
بے اختیار آتی ہے قاری حبیب کی یاد
قاری حبیب کے ہم سے جو وعدے وعید تھے
ان وعدوں کو نبھاتی ہے قاری حبیب کی یاد
اب وہ نہیں تو انکے بجائے ہمارے گھر
ہر روز آتی جاتی ہے قاری حبیب کی یاد
قدریں خلوص و صدق کی آتی ہیں سامنے
جب آئینہ دکھاتی ہے قاری حبیب کی یاد
ہو نظم جامعہ فاطمۃ الزھراء یا تعلیم قرآں
بے ساختہ رُلاتی ہے قاری حبیب کی یاد

مشکل کے آس پاس مشکل کا حل بھی ہے
سوچو تو یہ بتاتی ہے قاری حبیب کی یاد
کتنے ہی بھول جانے کے پہلو نکالیے
پہلو بہ پہلو آتی ہے قاری حبیب کی یاد
نازش کو ناز ہے انکی تعلیم و تربیت پر
ہر لمحہ جگمگاتی ہے قاری حبیب کی یاد

(معلمہ.......................نازش قاری بنت محمد شاہد)

# جناب محترم حافظ قاری محمد حبیب قادری رضوی علیہ الرحمہ پر تعزیتی منظوم نذرانہ

(۱) اللہ پاک نے کرم تے فضل سیتی — بندا زندگی ایتھے گزاردا اے
اوہدے حکم باجھوں یارو کیہ دساں — کم چلے نہ کوئی سنسار دا اے
سو ورہیا دے ذہنی منصوبے — اک پل اندر بندا ہار دا اے
بخشنہار آزاد اے رب سچا — آپ کرے پیدا آپے ماردا اے

(۲) مرگیاں دے نال نہیں مرن ہوندا — ناہیں اُناں دے باجھو ہے جین ہوندا
ٹھوٹھا غم تے خوف دا مونہہ لگا — نہ ایہہ چھڈ ہوندا نہ ایہہ پین ہوندا
چولا صبر والا لیر و لیر ہو یا — نہ ایہہ لاہن ہوندا نہ ایہہ سین ہوندا
نکھوں زح آزاد جی کر لیندے — قاری ٹر جانا جے یقین ہوندا

(۳) رب سوہنے دی ذات سبحان اللہ — خالق رزاق مالک جہان والے
اوہ کلا تے لا شریک سوہنا — اُچے وصف تے وکھری شان والے
زندگی موت اولاد ہے ہتھو اُوہدے — ایہہ نقطہ جز ایمان دا اے
خاکی آبی فضائی مخلوق والا — آزاد ذمہ چاہا چین کھان دا اے

(۴) حافظ قاری استاد سی بہت قابل — کرم اوس تے خاص رحمان دا سی
کدی کسے توں نہیں ناراض کیتا — خاص وصف ایہہ اُس انسان دا سی
بڑی عزت عظمت توقیر پائی — ایہو خاص ایوارڈ یزدان دا سی
خش قسمت آزاد سی ویر قاری — جنہوں شہر علاقہ پیا جان دا ای

(۵) درس فاطمہ زہرہؓ دا اوہ ناظم — خدمت دین دی شوق دے نال کیتی
ایسی ہستی اوہ پیار محبتاں دی — جتھے ئے طہوری سی رج پیتی
خاص بات اوس درویش دی سی — جو حیات بیتی سوہنی یار بیتی

اپنے مشن توں رکھای سدا زندہ — کسے غیر پچھے نہیں نماز نیتی

(٦) ویزا زندگی دا جدوں ختم ہووے — سدا آ جاندا ایتھوں جان دا اے
کوئی شاہ غریب درویش ہووے — وس چلے نہ پہلوان دا اے
ساتھوں قاری حبیب ہے وچھڑ گیا — باغ ہویا ویران باغبان دا اے
ہر نفس چکھے ذائقہ مرگ والا — ایہہ حکم آزاد، یزدان دا اے

(٧) کجھ سال جنے زندگی ودھ جاندی — درس بچیاں دا ہور نکھار پاندا
کجھ علم نوں نواں عروج مل دا — الفت چاہت تے خوب پیار پاندا
بچیاں بیٹیاں دا مہربان ٹیچر — گل علم دے زیوری ہار پاندا
علمی باغ توں ہور کمال مل دا — ایس باغ دی آزاد بہار پاندا

(٨) جہڑا اللہ دا ہوئے درویش یارو — اوہدی تھوڑ تے کم نہیں مک جاندی
اوہدا تقوی صبر مضبوط ہوندا — لالچ توتھ دی شاخ ہے سک جاندی
اللہ سوہنے دی بارگاہ وچ اوہدی — دھوتی ادب تھیں ہور ہے جھک جاندی
اوہدے سارے لباس تے نظر مارو — آزاد سادگی چ غربت لک جاندی

(٩) اوہدی سنگت قضا تے توڑ دتی — رشتہ مک گیا ایس جہان دا اے
الفت چاہت محبت دا سی پیکر — ہر بندا ای ایہہ گل جان دا اے
جنتی حوراں نے اوہدی اڈیک رکھی — اوہ مہمان جا تو ہر مسلمان دا اے
نبی نوری دی بہت آزاد رحمت — قاری حبیب، قاری قرآن دا اے

(١٠) اس توں ملکاں نے کہہ حساب لینا — اٹھے پہر باوضو سی رہن والا
سچی پیڈی پکی گل تائیں — بڑے احسن طریقہ تھیں کہن والا
علم والیاں مفتی خطیباں کول — بڑے سوق ذوق تھیں بہین والا
کسے ویلے ازمیش جے سیر آئی — مرداں وانگ سی آزاد سہن والا

(١١) نہراں دُھد شہد دیاں وگن جتھے — اتھوں رب نے جنت دا نام دتا
سونے چاندی یاقوت دے محل جتھے — ایہ پتہ اے خیرالانام دتا
اوتھے رہن والے اک دوجے تائیں — خیریت نال اے کہہ سلام دتا
نیک عملا دا اجر عظیم سوھنا — اللہ پاک نے آزاد پیام دتا

(۱۲) اللہ سوھنیا! قاری حبیب تائیں -- جنت وچ توں اعلیٰ مقام دیویں
تیرے نوری قرآں دا اوہ قاری • اھنوں پڑھن لئی نوری کلام دیویں
تنگی کوئی نہ اوس دے پیش آوے دور کرتوں ستم آلام دیویں
ایتھے بخشش وی آزاد دعا ہووے اہتھوں ساڈا پونچا سلام دیویں

(لکھاری......ایم اے آزادکھوکھر......سانگلہ ہل)

# الافادات

غازی اہلسنت مظہر محدث اعظم عالم باعمل حضرت علامہ ابوالحبیب
محمد بشیر احمد حنفی قادری رضوی رحمۃ اللہ علیہ گلستان غازی اہلسنت گوجرانوالہ

بندہ سرکار بھی عجیب تھا قاری حبیب
رضا کا خدمت گار بھی عجیب تھا قاری حبیب
مفتی اعظم کے فیضان سے تھا مالا مال
لو رضا کی بارگاہ میں قریب تھا قاری حبیب
پاسبان شان و عظمت سرور کون و مکاں
صدق دل سے محافظ و رقیب تھا قاری حبیب
بشیر تیرے شیخ محدث اعظم کا یہ فیض ہے
فیض رضا پایا جو تو اور عجیب تھا قاری حبیب

## سب سے پہلے ہدیہ تبریک بحضور حضرت حبیب ملت

غلام حبیب کبریا آہ جاتا رہا
عاشق خیرالوریٰ آہ جاتا رہا
جس کے دم قدم سے تھی بہار
وہ بہار جاں فزاں آہ جاتا رہا
عشق مصطفیٰ میں سرشار تھا صبح و مسا
شیدائے سنت مصطفیٰ آہ جاتا رہا
داغ مفارقت دے گیا حبیب ملت
یمین دست ضیاء آہ جاتا رہا
مجدد دین ملت قاری قرآں تھا
معلم دین شاہ ہدا آہ جاتا رہا
فیضان محدث اعظم سے خوب تھا مزین
ترجمان مسلک رضا آہ جاتا رہا
سنیت غم زدہ نڈھال ہے شاہد رضا
کہوں کیا کیا آہ جاتا رہا
محسن اہل سنت مبلغ دین ملت
کشتہ عشق مصطفیٰ آہ جاتا رہا
مطلع کی طرح شاہد رضا مقطع بھی کہو
غلام حبیب کبریا آہ جاتا رہا

☆